# نٹنگ



یعنی

## بُننے کا دوسرا رسالہ

جسکو

بایمائے مبارک ہر ہائینس نواب سلطان جہان بیگم صاحبہ کراؤن آف انڈیا

جی۔سی۔ایس۔آئی و جی۔سی۔آئی۔ای

فرمانروائے ریاست بھوپال

دام اقبالہا

مسز جی بخش صاحبہ مہتممہ مدرسہ سلطانیہ نے

مرتب کیا

اور

(باہتمام مولوی محمد حمید اللہ مہتمم مطابع ریاست بھوپال میں طبع ہوا)

۱۹۱۷ء

# فہرست مضامین نٹنگ (بننے کا دوسرا رسالہ)

# ٹٹکنگ یعنی سینے کا دوسرا رسالہ

## تمہید

چونکہ پہلا رسالہ جو بایماءِ ہر ہائینس حضور نواب سلطان جہاں بیگم صاحبہ کراؤن آف انڈیا۔ جی۔ سی۔ ایس۔ آئی۔ جی۔ سی۔ آئی۔ ای۔ فرمانروائے بھوپال ادامہا اللہ بالعزو الاقبال مرتب کیا گیا تھا وہ عام طور پر پسندیدہ نظر سے دیکھا گیا۔ اور نصاب تعلیم نسوان حلقہ الہ آباد۔ و پنجاب میں ٹھیلوسی تیکسٹ بک کمیٹی شامل کر لیا گیا لہذا یہ دوسرا حصہ حسب الحکم حضور ممدوحہ الیہا پیش کیا جاتا ہے امید ہے کہ پہلے حصہ کی طرح یہ بھی عام قبولیت حاصل کرے گا۔

G. Bakhsh.

گلشن عالم بھوپال۔

(مسز) جی بخش

# عام ہدایات

موزے کے کاسٹ آن (Cast on) اور کاسٹ آف (Cast off)

کسی قدر ڈھیلی بناوٹ سے بننا چاہئے جب اسٹچز (Stitches) (پھندے) کاسٹ آن کئے جائیں تو تھوڑا سا اون لٹکتا رہے۔

راؤنڈ Round چار یا چار سے زیادہ سوئیوں پر بنایا جاتا ہے۔

جب راؤنڈ بناتے ہیں تو اول اور آخر کو دو دو اسٹچز کسے ہوئے بنتے ہیں۔

رو (Row) دو سوئیوں پر بنتے ہیں۔ جب رو بنائی جائے تو پہلی اسٹچ کو برابر اُتار لینا چاہئے۔ تاکہ اسکی کناری چکنی ہو۔

جب گھٹانا یا بڑھانا ہو تو کل پھندوں کو گن لینا چاہئے۔

بناوٹ ایک سا ہونی چاہئے۔ نہ بہت کسی ہوئی اور نہ ڈھیلی۔ بلکہ ایسی ہو کہ سوئیوں پر آسانی سے سرکائی جاسکے۔

جب دوسرے اون کو جوڑنے کی ضرورت ہو تو گرہ دینے کی بجائے یہ بہتر ہے کہ دونوں سرے ملا کر بُن لیا جائے۔

جب دو رنگ سے بُنا جائے تو پہلا راؤنڈ۔ یا رو۔ پلین (سادہ) بنا لیا جائے

جب موزے میں کسی دو یا تین رنگ سے پٹیاں ڈالی جائیں تو سیم (Seam) کی

اوپر رنگ بدلنا چاہیئے۔ اور سیم کے پھندے کو دونوں رنگ سے بُن لینا چاہیئے
پنجہ سے ایڑی تک جسقدر بنایا ہے۔ اوس سے دو حصہ زیادہ گھٹنے تک کی موزے
بنانا چاہیئے۔

مردانہ اسٹاکنگ (Stocking) بنانیکے لئے اوپر کا حصہ ۱۳۔ انچہ راونڈ
ہونا چاہیئے عام طور پر ۲۵۔ انچہ موزے کی اور ۹ انچہ پنجہ و ایڑی کی لمبائی رکھنی چاہئے۔
عام طور پر مردانہ ساک (Sock) کے لئے ۹۔ انچہ راونڈ۔ ۱۲۔ انچہ موزہ کی
لمبائی اور ۸۔ انچہ پاؤں کی رکھنی چاہیئے۔

موزے کے اوپر کا حصہ جسمین ربنگ شروع ہوتا ہے اس شکل مین موزہ شروع ہوتا ہے۔ جتنے پھندے ڈالنے ہوتے ہین تین سوئیون پر ڈال لیتے ہین۔ اور دو پلین (Plain) اور دو پرل (Purl) بناتے ہین۔ اور تین انچ ربنگ (Ribbing) بنائی جاتی ہے۔

## شکل نمبر ۱

اِس شکل مین ربنگ ختم ہوگیا ہے۔ اور بارہ راؤنڈ سادہ نٹنگ (Knitting) بنایا گیا ہے۔ اور سیم (Seam) شروع ہے۔ سیم اسٹچ۔ اوس پھندے کو کہتے ہین جو سب سے پہلے بنا جاتا ہے۔ اور یہ پھندا ہر دوسرے راؤنڈ مین پرل بنا جاتا ہے۔

## شکل نمبر ۲

اِس شکل مین۔ موزہ وھان تک بن لیا گیا ہے جہان سے گھٹانا شروع ہوتا ہے۔ گھٹانیکی ترکیب۔ سیم اسٹچ کے تین پھندے پہلے کے دو پھندے ایک ساتھ بنئے اور ایک پھندا سادہ بنتے ہین۔ سیم اسٹچ کو پرل۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اُتار و پھر معمولی طریقہ سے ۷ راؤنڈ بُن لئے جائین۔ اور ہر ساتوین راؤنڈ پر گھٹاتے ہین۔

## شکل نمبر ۳

# دو سال کی بچہ کا موزہ

دو اونس پیکاک (Peacock) مرنیو اون۔ چار لوہے کی سوئیان
نمبر ۱۶۔ پہلی سوئی پر ۲۸ پھندے ڈالو۔ اور دوسری دو پر ۲۲-۲۲ کُل ۷۲ پھندے
۳۴-راؤنڈ ربنگ بناؤ۔ دو پلین اور دو پرل۔ اور پورے موزہ کی بناوٹ
سادی نٹنگ مین ہے پہلی سوئی سے ۱۴ پھندے بنانیکے بعد۔ دونون پھندونکے
بیچ مین جو اون ہے اوسے اوٹھاکر پرل بُن لو یہ سیم اسٹچ ہوگا پھر ۱۸۔ راؤنڈ
پلین بُن لو۔

اونیسوان راؤنڈ۔ یہان سے گھٹانا شروع ہوتا ہے۔ پہلی سوئی پر گیارہ
بن لو۔ دو ایک ساتھ نٹ ا یعنی نٹ۔ سیم اسٹچ کو پرل ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے
اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ پورا راؤنڈ نٹ کرلو۔ پانچ راؤنڈ پلین نٹ کرو۔

پچیسوان راؤنڈ۔ پہلی سوئی پر دس نٹ کرو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔
سیم اسٹچ کو پرل کرلو۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو
اسپر سے اُتارو۔ اور پانچ راؤنڈ یون ہی بناؤ۔ اور اسی طرح گھٹاتے جاؤ۔ جب تک کہ
پہلی سوئی پر ۱۹ پھندے رہجاوین۔ اور دوسری دونون سوئیون پر ۲۲-۲۲ اور ۲۳
راؤنڈ سادے بناؤ۔

## ایڑی

پہلی سوئی پر ۹ نٹ۔ کرو سیم اسٹچ پرل بناؤ۔ ۹ نٹ۔ ۷ پھندے دوسری سوئی پر سے نٹ کرلو۔ اسے پھیر کر پہلا اسٹچ سلپ کرو اور ۳۲ پھندے پرل بناؤ۔ ایڑی کی لئے ۳۳ پھندے ایک سوئی پر ہو جاوینگے اور باقی ۳۰ پھندے دوسری سوئیوں پر چھوڑ دو۔
ایڑی کا تیسرا رو۔ پہلا پھندا سلپ ۳۲ نٹ (سیم اسٹچ اسمین نہین رکھتی) پھر ولٹکر ایک سلپ ۳۲ پرل پھر ولٹکر ایک سلپ۔ ۳۲ پلین اسی طرح بناؤ جب تک ۲۶ رونہ بنجاوین

## ایڑی کا اولٹنا

پہلا پھندا سلپ۔ ۱۹ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ سلپ کئے ہوے اسٹچ کو اسپر سے اتارو۔ پھر اُلٹ کر پہلا پھندا سلپ سات پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ پھر الٹ کر ٭ پہلا پھندا سلپ ۷ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ سلپ کئے ہوے اسٹچ کو اسپر سے اتارو۔ پھر الٹ کر پہلا پھندا سلپ۔ ۷ پرل۔ دو ایک ساتھ پرل پھر الٹ کر ٭ یون ہی بنتے جاؤ۔ جب تک کہ سب پھندے نہ بن جاوین ایڑی کے اوپر کے لئے ۹ پھندے رہجاوینگے ان کو نٹ کرلو۔ اور ایڑی کی ایک طرف کے حصہ سے ۱۶ پھندے اٹھالو۔ اور وہ ۳۰ پھندے جو چھوڑ دئیے تھے انکے ساتھ بن لو۔ اور ایڑی کے دوسری طرف کے ۱۶ پھندے اٹھالو اور چار پھندے ایڑی کے بن لو۔ اب کل ۷۱ پھندے سوئیون پر ہونگے۔ پشت پا کے پھندون کو بن لو۔ تلوے کی پہلی سوئی پر ٭ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔

سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ تلوے کی دوسری سوئی کی تین پھندے چھوڑ کر سب سادے بناؤ۔ دو ایک ساتھ بناؤ۔ ایک نٹ۔ اور پشت پا کے تمام پھندون کو بلیین بناؤ اور ایک راؤنڈ سادہ بناؤ۔* اسی طرح بناتے جاؤ جب تک کہ ۵۵ پھندے سوئیون پر رہجاوین۔ ۳۰ پھندے پشت پا کی سوئی پر اور تلوے کیلئے ۱۴ پھندے ایک سوئی پر اور ۱۵۔ ایک سوئی پر ہونا چاہئیں۔ ۴۴ راؤنڈ سادی بناؤ۔

## پنجہ

تلوے کی پچھلی سوئی پر* ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ تلوے کے دوسری سوئی کے تین پھندے چھوڑ کر کل سادے بنالو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ پشت پا کی سوئی پر۔ ایک نٹ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اُتارو۔ کل سادے بنالو صرف تین پھندے چھوڑ دو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک راؤنڈ بلیین۔* یون ہی بناتے جاؤ۔ یہان تک کہ پشت پا کی سوئی پر ۱۰ پھندے اور دوسری دو سوئیون پر گیارہ پھندے رہجاوین۔ آخری سادے راؤنڈ پر بیچ کی ایک پھندے کو گھٹا دینا چاہئے تاکہ دونون طرف دس دس پھندے رہجاوین ان دس پھندون کو ایک سوئی پر اُتار لو۔ پھر موزہ اُلٹ لو پھر دونون سوئیونکے پھندے ایک سوئی پر دو دو ٹھنگرا اُتار لو پھر کاسٹ آف (Cast off) کرو۔

## شکل نمبر ۴

# دو سال کے بچہ کا موزہ

ڈہائی اونس سفید انڈلیوشن (Andulusiane) اون۔ چار نوہی کی سوئیان نمبر ۱۷۔ پہلی سوئی پہ ۲۴۔ پھندے۔ اور دوسری دونون پہ ۱۸۔ ۱۸۔ دو راؤنڈ سادے۔

تیسرا راؤنڈ۔ ایک میک۔ ۶۔ نٹ۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

چوتھا راؤنڈ۔ ایک نٹ * دو پھندے ایک ساتھ پرل۔ پانچ نٹ * پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔ سوئی کے آخر مین چار سادے پھندے بنانے رہجائینگے۔

پانچوان راؤنڈ۔ ایک میک۔ ۶۔ نٹ۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

چھٹا راؤنڈ۔ دو نٹ * دو ایک ساتھ پرل۔ پانچ نٹ * پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔ آخری تین پھندے سادے بنانے رہجائینگے۔

ساتوان راؤنڈ۔ ایک میک۔ ۶۔ نٹ۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

آٹھوان راؤنڈ۔ تین نٹ۔ * دو ایک ساتھ پرل۔ پانچ نٹ * پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔ آخر مین دو پھندے سادے بنانے کے لئے رہجائین گے۔

نوان راؤنڈ۔ ایک میک۔ چھ نٹ۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

دسوان راؤنڈ۔ چار نٹ * دو ایک ساتھ پرل۔ پانچ نٹ * پورا راؤنڈ یون ہی

بناؤ۔ ایک پھندا سادہ بنانے کے لئے رہجائیگا۔

گیارہوان راؤنڈ۔ ایک میک چھ نٹ۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

بارہوان راؤنڈ۔ پانچ نٹ * دو ایک ساتھ پرل۔ پانچ نٹ * پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔ آخر کے دو پھندون کو ایک ساتھ بُن لو۔ پھر دو راؤنڈ بلین۔ اور دو پرل بناؤ۔ موزے کی کناری ختم ہوگئی اب پاؤن بنانا چاہیے۔

پہلا راؤنڈ۔ دو پرل۔ (یہ دو سیم اسٹیچ ہین) ۱۷ نٹ۔ ۲۴ پرل۔

دوسرا راؤنڈ۔ ۳۶ نٹ۔ ۲۴ پرل۔

تیسرا راؤنڈ۔ ۱۷ نٹ۔ دو سیم اسٹیچ کو پرل بناؤ۔ ۴۱ نٹ

چوتھا راؤنڈ۔ پورا راؤنڈ بلین۔

ان ہی چار راؤنڈ کو نو (۹) دفعہ بناؤ۔

اکتالیسوان راؤنڈ۔ (یہان سے گھٹانا شروع ہوتا ہے) ۱۴ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ دو سیم اسٹیچ پرل۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ سلپ کئے ہوئے اسٹیچ کو اسپر سے اُتارو۔ ۱۴ نٹ۔ ۲۴ پرل۔

بیالیسوان راؤنڈ۔ ۳۴ نٹ۔ ۲۴ پرل۔

تینتالیسوان راؤنڈ۔ ۱۶ نٹ۔ دو سیم اسٹیچ پرل۔ ۴۰ نٹ

چوالیسوان راؤنڈ سادہ

پینتالیسوان راؤنڈ۔ ۱۶ نٹ۔ دو سیم اسٹیچ پرل۔ ۱۶ نٹ۔ ۲۴ پرل۔

چھیالیسواں راؤنڈ۔ ۳۴ نٹ۔ ۲۴ پرل۔

سینتالیسواں راؤنڈ۔ ۱۳ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ دو سیم اسٹچ پرل ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ ۱۳ نٹ

اڑتالیسواں راؤنڈ سادہ

اونچاسواں راؤنڈ۔ ۱۵ نٹ۔ دو سیم اسٹچ پرل۔ ۱۵ نٹ۔ ۲۴ پرل۔

پچاسواں راؤنڈ۔ ۳۲ نٹ۔ ۲۴ پرل۔

اکاونواں راؤنڈ۔ ۱۵ نٹ۔ دو سیم اسٹچ پرل۔ ۳۹ نٹ

باونواں راؤنڈ۔ سادہ۔

ترپنواں راؤنڈ۔ ۱۲ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ دو سیم اسٹچ پرل ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ ۱۲ نٹ۔ ۲۴ پرل۔

چونواں راؤنڈ۔ ۳۰ نٹ۔ ۲۴ پرل۔

پچپنواں راؤنڈ۔ ۱۴ نٹ۔ دو سیم اسٹچ پرل۔ ۳۸ نٹ۔

چھپنواں راؤنڈ۔ سادہ۔

ستاونواں راؤنڈ۔ ۱۴ نٹ۔ دو سیم اسٹچ پرل۔ ۱۴ نٹ۔ ۲۴ پرل۔

اٹھاونواں راؤنڈ۔ ۳۰ نٹ۔ ۲۴ پرل۔

اُنسٹھواں راؤنڈ۔ ۱۱ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ دو سیم اسٹچ پرل

ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتار دو
۳۵۔ نٹ۔

ساٹھواں راؤنڈ پلین (۵۴ پھندے)

اکسٹھواں راؤنڈ۔ ۱۳ نٹ۔ دو سیم اسٹچ پرل۔ ۱۲ نٹ۔ ۲۴ پرل

باسٹھواں راؤنڈ۔ ۲۸ نٹ۔ ۲۴ پرل۔

ترسٹھواں راؤنڈ۔ ۱۳ نٹ۔ دو سیم اسٹچ پرل بناؤ۔ ۳۰ نٹ۔

چوسٹھواں راؤنڈ۔ سادہ۔ دو راؤنڈ سادے اور بناؤ

ایڑی۔ ۳ نٹ۔ ایک پرل۔ ۹ نٹ۔ دو سیم اسٹچ پرل۔ ۹ نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔
پھر اُلٹ کر پہلا اسٹچ سلپ۔ ۲۳ پرل۔ باقی کے ۲۸ پھندے دو سوئیوں پر اُتار لو۔
اور ان کو پیشت پاکے لئے چھوڑ دو۔

ایڑی کی تیسری رو۔ ایک سلپ۔ ایک پرل۔ ۹ نٹ۔ دو سیم اسٹچ پرل۔ ۹ نٹ
ایک پرل۔ ایک نٹ۔ اُلٹ کر ایک سلپ۔ ۲۳ پرل الٹکر ان ہی دو رو کے مطابق
۱۱ دفعہ اور بناؤ۔

ایڑی اُلٹنے کے لئے۔ ایک سلپ۔ ایک پرل۔ ۱۲ نٹ۔ (سیم اسٹچ اب نہیں
بنائے جاتے) ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتار دو۔
اُلٹ کر ایک سلپ۔ چار پرل۔ دو ایک ساتھ پرل الٹ کر۔ * ایک سلپ چار نٹ۔ ایک سلپ۔
ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتار دو۔ اُلٹ کر۔ ایک سلپ۔ چار پرل۔

دو ایک ساتھ پرل۔ اُلٹ کر * یون ہی بناتے جاؤ حتی کہ صرف اندر کی سب پھندے ختم ہو جاوین۔ اور چھ پھندے اوپر کے لئے رہجاوین۔ ان چھ پھندون کو نٹ کرو اور ایک طرف سے ۱۳ پھندے اُٹھالو پشت پا کے دو پھندے بُن لو۔ دوسری سوئی پر پشت پا کے ۲۴ پھندے پرل کرو۔ تیسری سوئی پر پشت پا کے دو پھندے بُن لو۔ اور ایڑی کے دوسری طرف کے ۱۳ پھندے اُٹھالو۔ اور ایڑی کے تین پھندے سادے بناؤ۔ اب تینون سوئیون پر ۶۰ پھندے ہو جائینگے۔ بعد کی سوئی کے پھندے سادے اور پشت پا کے ۲۴ پھندے پرل بناؤ۔ تلوے کی پہلی سوئی پر ایک نٹ ایک سلپ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ تین پھندے چھوڑ کر دونون سوئیونکے پھندے سادے بناؤ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ پشت پا کے ۲۴ پھندے پلین۔ ایک راؤنڈ پلین بناؤ۔

تیسرا راؤنڈ۔ تلوے کی پہلی سوئی پر۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ اور سب پلین بناؤ۔ اور اسکے بعد کی سوئی کے سب پھندے بھی پلین بناؤ۔ آخر کے تین پھندون کو دو ایک ساتھ۔ ایک نٹ۔ اور پشت پا کے ۲۴ پھندون کو پرل بناؤ۔ ایک راؤنڈ تلوے کے پھندون کو سادہ بناؤ اور پشت پا کے پھندون کو پرل۔

پانچواں راؤنڈ۔ تلوے کی پہلی سوئی پر۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اتارو۔ آخر کے تین پھندے چھوڑ کر دونون سوئیون کے

پھندے پلین بناؤ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ ۲۴ پھندے پشت پا کی سادے بناؤ۔ ایک راؤنڈ پلین۔

ساتوان راؤنڈ۔ پہلے تلوے کی پہلی سوئی پر۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ تین اسٹچ چھوڑ کر دونون سوئیون کے پھندے پلین بناؤ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ پشت پا کے ۲۴ پھندے پرل بناؤ۔ ایک راؤنڈ تلوے کے پھندون کو سادہ بناؤ۔ اور پشت کے پھندون کو پرل بناؤ (اب ۵۲ پھندے ہونا چاہئیں) آخر راؤنڈ کے مطابق ۳۲۔ راؤنڈ اور بناؤ۔

پنجے کے لئے ۲۶ پھندے ایک سوئی پر اور ۱۳-۱۳ پھندے دوسری دو سوئیون پر ہونا چاہئیں۔ ٭ تلوے کی پہلی سوئی پر ایک نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ تین پھندے چھوڑ کر دونون سوئیون کے پھندون کو پلین بناؤ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ ایک نٹ۔ پشت پا کی سوئی پر ایک نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ آخری تین پھندے چھوڑ کر سب پلین بناؤ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ ایک نٹ۔ ایک راؤنڈ پلین۔ ٭ یون ہی بناؤ حتیٰ کہ ۱۶ پھندے رہجاوین۔ اور ان کو دو سوئیون پر آٹھ آٹھ اُتار کر موزہ اُلٹ لو۔ ان دو سوئیون کے پھندون کو ایک ساتھ بُن کر ایک سوئی پر اُتار لو۔ پھر کاسٹ آف کردو

**شکل نمبر ۵**

# زنانہ جالی دار موزہ

اسٹرٹ نٹنگ (Knitting) کاٹن نمبر ۱۲۔ اگر زیادہ مہین موزہ بنانا ہے تو نمبر ۱۸۔ چار لوہے کی سوئیاں نمبر ۱۸۔ (سات اونس اون خرچ ہوگا) ۴۵ پھندے پہلی سوئی پر ۳۵۔ دوسری پر ۴۸۔ تیسری سوئی پر کل ۱۲۸ پھندے کاسٹ آن کرو۔ پچاس راؤنڈ ربنگ بناؤ۔ دو سیدھے دو الٹے۔

پہلا راؤنڈ۔ پہلی سوئی پر ۲۲ نٹ۔ ایک سیم اسٹچ پرل ۲۲ نٹ پورا راؤنڈ سادہ بناؤ۔

دوسرا راؤنڈ سادہ۔ یونہی دس راؤنڈ بناؤ۔

گیارہواں راؤنڈ پہلی سوئی پر ۲۰ نٹ۔ ایک انکریز (Increase) (دونوں پھندوں کے بیچ میں جو سوت ہو اُسے بننا) دو نٹ سیم اسٹچ پرل۔ دو نٹ ایک انکریز۔ ۲۰ نٹ۔ پورا راؤنڈ پلین۔ نو راؤنڈ سادہ بناؤ (سیم اسٹچ قائم رکھنا چاہئے)

اکیسواں راؤنڈ پہلی سوئی پر ۲۱ نٹ۔ ایک انکریز دو نٹ سیم اسٹچ پرل۔ دو نٹ ایک انکریز۔ ۲۱ نٹ۔ پورا راؤنڈ پلین بناؤ۔ نو راؤنڈ سادے بناؤ۔

اکتیسواں راؤنڈ۔ پہلی سوئی پر ۲۲ نٹ۔ ایک انکریز۔ دو نٹ سیم اسٹچ پرل۔ دو نٹ ایک انکریز۔ ۲۲ نٹ۔ پورا راؤنڈ پلین بناؤ۔ اب راؤنڈ میں ۱۳۴ پھندے ہو جاوینگے

بغیر انگریز کئے ہوئے سادہ بناتے جاؤ حتی کہ نو انچہ بنجاوے۔ سامنے کے ۴۵ پھندوں تک
جالی کا نمونہ بنے گا۔ پیچھے کے سب پھندے سادے ہوں گے۔

پہلا راؤنڈ پہلی سوئی پر ۱۲ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ دو نٹ سیم اسٹیچ پرل۔ دو نٹ۔ ایک سلپ
ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹیچ کو اسپر سے اُتارو۔ ۴ نٹ (جالی شروع ہوتی ہے)
دو پرل۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو پرل۔ ایک میک۔ دو ایک ساتھ
نٹ۔ دو پرل۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو پرل۔ ایک نٹ ایک
میک۔ ایک سلپ۔ دو نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹیچ کو دو بنے ہوئے اسٹیچ پر سے اُتارو۔
ایک میک۔ ایک سلپ۔ دو نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹیچ کو دو نٹ کئے ہوئے اسٹیچ پر سے
اُتارو۔ ایک میک۔ ایک سلپ۔ دو نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹیچ کو دو نٹ کئے ہوئی اسٹیچ پر سے
اُتارو۔ ایک میک۔ ایک سلپ۔ دو نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹیچ کو دو نٹ کئی ہوئی اسٹیچ پر سے
اُتارو۔ دو پرل۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو پرل۔ ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو پرل۔
ایک نٹ۔ ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو پرل۔ ۹ انچ تک سادی بناؤ۔ دوسرا راؤنڈ ۸ ۶ نٹ
دو پرل۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئی اسٹیچ کو اسپر سے اُتارو۔ ایک میک۔ ایک نٹ۔ دو
پرل۔ دو نٹ۔ دو پرل۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئی اسٹیچ کو اسپر سے اُتارو۔ ایک میک۔
ایک نٹ۔ دو پرل۔ ۱۳ نٹ۔ دو پرل۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئی اسٹیچ کو اسپر سے اُتارو۔
ایک میک۔ ایک نٹ۔ دو پرل۔ دو نٹ۔ دو پرل۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئی اسٹیچ کو
اسپر سے اُتارو۔ ایک میک۔ ایک نٹ۔ دو پرل۔ ۱۹ نٹ۔ تیسرا راؤنڈ ۲۴ نٹ سیم اسٹیچ پرل۔ ۳ نٹ

دو پرل۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو پرل۔ دو نٹ۔ دو پرل
ایک نٹ۔ ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو پرل۔ ۱۳ نٹ۔ دو پرل۔ ایک
نٹ۔ ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو پرل۔ دو نٹ۔ دو پرل۔ ایک نٹ
ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو پرل۔ ۱۹ نٹ۔

چوتھا راؤنڈ۔ دوسرے راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔

پانچواں راؤنڈ۔ ۲۴ نٹ۔ سیم اسٹیچ پرل۔ ۲۴ نٹ۔ دو پرل۔ ایک نٹ
ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو پرل۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک میک۔
(سوت کو دو بل سوئی پر دیکر بناؤ) دو پرل۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ دو ایک ساتھ
نٹ۔ دو پرل۔ ۳ نٹ۔ ایک میک۔ ایک سلپ۔ دو نٹ۔ سلپ کئے ہوئے
اسٹیچ کو دو نٹ کئے ہوئے اسٹیچ پر سے اُتارو۔ ایک میک۔ ایک سلپ
دو نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹیچ کو دو نٹ کئے ہوئے اسٹیچ پر سے اُتارو۔ ایک
میک۔ ایک سلپ۔ دو نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹیچ کو دو نٹ کئے ہوئے اسٹیچ پر سے
اُتارو۔ ایک نٹ۔ دو پرل۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو پرل
دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک میک (دو بل دیکر) دو پرل۔ ایک نٹ۔ ایک میک
دو ایک ساتھ نٹ۔ دو پرل۔ ۱۹ نٹ۔

چھٹا راؤنڈ۔ دوسرے راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔

ساتواں راؤنڈ تیسرے راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔

آٹھواں راؤنڈ۔ دوسرے راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔

پہلی راؤنڈ سے آٹھویں تک جسطرح بنایا ہے یون ہی بناتے جاؤ اور ہر آٹھویں راؤنڈ ڈکریز (Decrease) ہوگا۔ یون ہی بناؤ حتیٰ کہ ۶۰ پھندے سوئیون پر رہجاوین۔

## ایڑی

پہلی سوئی پر سیم اسٹچ تک سادہ بناؤ۔ سیم اسٹچ کو پرل بنا کر ۲۷ پھندے اور سادے بناؤ۔ پھر اُلٹ کر ایک سلپ۔ ۵۴ پرل۔ باقی ۴۹ اسٹچز (پھندے) دوسری سوئی پر اُتار دو۔ ایڑی کی تیسری رو۔ پہلا اسٹچ سلپ ایک نٹ۔ دو پرل۔ ۲۲ نٹ سیم اسٹچ پرل۔ ۲۳ نٹ۔ دو پرل۔ دو نٹ۔

چوتھی رو۔ پہلی سلپ ۵۴ پرل۔ ان ہی دو رو کے مطابق ۴۰ رو تک بناؤ۔

ایڑی اُلٹنے کے لئے ایک سلپ۔ پورا ایلین نٹ کرو۔ یہانتک کہ تین پھندے رہجاوین۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو اُلٹ کر ایک سلپ۔ تین پھندے چھوڑ کر سب پرل۔ دو پرل ایک ساتھ اُلٹکر سلپ۔ چار پھندے چھوڑ کر سب سادہ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ اُلٹکر۔ ایک سلپ۔ چار پھندے چھوڑ کر کل پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ یون ہی بناتے جاؤ جب تک کہ ایڑی کے کل پھندے ختم نہ ہو جائین۔ ایڑی کے اوپر کے حصہ کے لئے ۳۱ پھندے رہجائینگے۔ انکو ایلین بناؤ۔ اور ۲۲ پھندے

ایک طرف سے اُٹھالو۔ ۴۹۔ پھندے جو پشت پا کے ہین اُنھین ایک سوئی پر بُن لو۔ دوسری سوئی پر دوسری طرف کے ۲۲ پھندے اُٹھالو۔ اور بقیہ پھندے ایڑی کی سوئی پر سے لو۔ ۱۲۴ پھندے راؤنڈ مین ہون گے۔ تلوے کے پھندے سادے بنالو۔ پشت کے حصہ کو جالی کے پھندے بناؤ۔ * تلوے کے پھندون کی پہلی سوئی پر۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کیئے ہوے اسپچ کو اسپر سے اُتارو۔ دوسری سوئی کے بھی تین پھندے چھوڑکر سب سادے بناؤ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ پشت پا پر جالی بناؤ۔ دو راؤنڈ تلوے پر سادہ اور پشت پا پر جالی بناؤ۔ * یون ہی بناتے جاؤ حتی کہ ۹۰ پھندے رہجاوین اور ان ہی ۹۰ پھندون پر ۸۰ راؤنڈ بناؤ۔

پنجہ

دو راؤنڈ۔ سادہ بناؤ۔

تیسرا راؤنڈ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دس نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ یون ہی گھٹاتے جاؤ جب تک کہ اس راؤنڈ مین ۸۰ پھندے رہجاوین۔

چوتھا راؤنڈ۔ سادہ۔

پانچوان راؤنڈ۔ ۱۹ نٹ۔ ایک پرل۔ یون ہی تین دفعہ بناؤ۔

چار راؤنڈ سادہ بناؤ۔

دسوان راؤنڈ۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ۵ نٹ۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ایک نٹ۔ یون ہی پچ راؤنڈ بناؤ۔

چار راؤنڈ سادہ بناؤ۔

پندرہوان راؤنڈ۔ ایک نٹ۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ۱۱ نٹ۔ دو ایک ساتھ پرل دو نٹ۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

چار راؤنڈ سادہ۔

بیسوان راؤنڈ۔ دو نٹ۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ۸ نٹ۔ دو ایک ساتھ پرل تین نٹ۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

تین راؤنڈ سادہ۔

چوبیسوان راؤنڈ۔ ۳ نٹ۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ۳ نٹ۔ دو ایک ساتھ پرل چار نٹ۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

تین راؤنڈ سادہ بناؤ۔

اٹھائیسوان راؤنڈ۔ چار نٹ۔ تین ایک ساتھ پرل۔ پانچ نٹ۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

اونتیسوان راؤنڈ۔ ۳ نٹ۔ ۳۔ ایک ساتھ پرل۔ چار نٹ۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

تیسوان راؤنڈ۔ دو نٹ۔ تین ایک ساتھ پرل۔ تین نٹ۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

اکتیسوان راؤنڈ۔ ایک نٹ۔ تین ایک ساتھ پرل۔ دو نٹ۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

بتیسوان راؤنڈ۔ تین ایک ساتھ پرل۔ ایک نٹ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔ آخری پھندے کو پہلی سوئی پر اُتار لو اور چار دفعہ دو ایک ساتھ نٹ پھر سوئی توڑ کر اسے سی لو۔

شکل نمبر ۶

# مردانہ بلدار موزہ

ساڑھے چھ اونس الائمینس یارن (Yarn) یا الو یارن (Aloe yarn)
یا اسکاچ فنگرنگ اون (Scotch fingering) چار لوہے کی سوئیان نمبر ۱۴
۳۹۔ ۳۹۔ پھندے تینون سوئیون پر ڈالو کل ۱۱۷ پھندے ہوے رِبنگ بناؤ۔
تین پرل۔ دو نٹ۔ دو پرل۔ دو نٹ۔ یون ہی پورا راؤنڈ بناؤ کل ۳۰ راؤنڈ بناؤ۔

پہلا راؤنڈ۔ تین پرل۔ چھ نٹ۔ پورا راؤنڈ اسی طرح بناؤ۔ اور آٹھ راؤنڈ اور
یون ہی بناؤ۔ (سیم اسٹچ نہین ہوتا)

دسوان راؤنڈ۔ تین پرل۔ تین پھندے ایک دوسری سوئی پر اُتار لو بعد کے
تین پھندے بن لو۔ جو تین پھندے دوسری سوئی پر اُتارے ہین اُنھین بھی بُن لو۔
اسی طرح آٹھ راؤنڈ نمونہ کے اور بناؤ۔

۹۱ وان راؤنڈ۔ تین پرل۔ ۶ نٹ۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

۹۲ وان راؤنڈ یہان سے گھٹانا شروع ہوتا ہے۔ پہلی سوئی پر تین پرل ۶ نٹ
تین پرل۔ پانچ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔
ایک پرل۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ پانچ نٹ۔ تین پرل۔ ۶ نٹ۔ تین پرل۔ دوسری دو
سوئیان نمونہ کے مطابق بناؤ۔

۹۳۔ واں راؤنڈ۔ تین پرل۔ ۶ نٹ۔ تین پرل۔ ۶ نٹ۔ ایک پرل۔ ۶ نٹ۔ تین پرل۔ ۶ نٹ۔ تین پرل۔ پورا راؤنڈ نمونہ کے مطابق بناؤ۔ اور اسی راؤنڈ کی طرح چار راؤنڈ اور بناؤ۔

۹۸۔ واں راؤنڈ۔ تین پرل۔ ۶ نٹ۔ تین پرل۔ دو نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ سلپ کئے ہوئے اسٹیچ کو اس پر سے اُتارو۔ دو نٹ۔ ایک پرل۔ دو نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ۔ تین پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔

۹۹ واں راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۵ نٹ۔ ایک پرل۔ پانچ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۰۰۔ واں راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ بلدار پھندے بناؤ۔ ۳ پرل۔ بلدار پھندہ (تین پھندے پر دو پھندے) ایک نٹ۔ بلدار پھندہ (تین پر دو پھندے) ۳ پرل۔ بلدار پھندہ ۳۔ پرل۔

۱۰۱۔ واں راؤنڈ ۳ پرل ۶ نٹ ۔۳ پرل۔ ۱۱ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۰۲۔ واں راؤنڈ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۵ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ چار نٹ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۰۳۔ واں راؤنڈ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۴ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹیچ کو اس پر سے اُتارو۔ ۴ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۰۴۔ واں راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۹ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔

دو راؤنڈ یون ہی اور بناؤ۔

۱۰۷واں راؤنڈ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئی اسٹیچ کو اسپیر سے اُتارو۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوی اسٹیچ کو اسپیر سے اُتارو۔ دو نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۰۸واں راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ایک راؤنڈ یون ہی اور بناؤ۔

۱۱۰واں راؤنڈ ۳ پرل۔ ایک بل۔ ۳ پرل۔ ایک بل۔ ۳ پرل۔ ایک بل ۳ پرل۔

۱۱۱واں راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل اسی راؤنڈ کے مطابق چار راؤنڈ اور بناؤ۔

۱۱۶واں۔ راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹیچ کو اسپیر سے اُتارو۔ دو نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳۔ پرل۔

۱۱۷۔واں۔ راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۴ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ ۳ پرل

۱۱۸۔واں راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ سلپ کئے ہوئے اسٹیچ کو اسپیر سے اُتارو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۱۹۔واں راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۲ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ ۳ پرل

۱۲۰۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ایک بل۔ ۳ پرل۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ سلپ کیے ہوے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ ۳ پرل۔ ایک بل۔ ۳ پرل۔

۱۲۱۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۷ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ دو راؤنڈ یون ہی اور بناؤ۔

۱۲۴۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ایک پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ایک پرل دو ایک ساتھ پرل۔ ایک پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۲۵۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۵ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۲۶۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ایک پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۲۷۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ دو راؤنڈ یون ہی اور بناؤ۔

۱۳۰۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ایک بل۔ ۳ پرل۔ ایک بل۔ ۳ پرل۔

۱۳۱۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ دو راؤنڈ یون ہی اور بناؤ۔

۱۳۴۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۵ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ ایک پرل۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۵ نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۳۵۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ایک پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ دو راؤنڈ

ایسے ہی اور بناؤ۔

۱۳۸۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۲ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ دو نٹ۔ ایک پرل۔ دو نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ دو نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۳۹۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۵ نٹ۔ ایک پرل۔ ۵ نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۴۰۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ایک بل (دو پھندوں پر تین پھندے) ایک نٹ ایک بل (دو پر تین پھندے) ۳ پرل۔

۱۴۱۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۱۱ نٹ۔ ۳ پرل

۱۴۲۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۵ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۴ نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۴۳۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۴ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ ۴ نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۴۴۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۹ نٹ۔ ۳ پرل۔ دو راؤنڈ ایسے ہی اور بناؤ

۱۴۷۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ دو نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۴۸۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ایک راؤنڈ اور ایسے ہی بناؤ

۱۵۰۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ایک بل۔ ۳ پرل۔

۱۵۱۔ وان راؤنڈ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۴ راؤنڈ ایسے ہی اور بناؤ۔

۱۵۶۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ دو نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۵۷۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۴ نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۵۸۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۵۹۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ دو نٹ۔ ۳ پرل۔

۱۶۰۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔ ۳ پرل۔

۱۶۱۔ وان راؤنڈ۔ ۷ پرل۔ دو راؤنڈ۔ ایسے ہی اور بناؤ (پہلی سوئی پر ۷ پرل بناکر)

۱۶۴۔ وان راؤنڈ۔ ایک پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ایک پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ایک پرل۔

۱۶۵۔ وان راؤنڈ۔ ۵ پرل۔

۱۶۶۔ وان راؤنڈ۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ایک پرل۔ دو ایک ساتھ پرل

۱۶۷۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ (یہ سیم اسٹچ کے کام آئیں گے) باقی پھندوں کو ۳ سوئیوں پر لے لو (۷۔ ۷۔ ۴۔ ایک سوئی پر ہوں گے) کل ۱۸ پھندے ہونگے۔

۱۶۸۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ اسی راؤنڈ کی مطابق ایک راؤنڈ اور بناؤ۔

۱۷۰۔ وان راؤنڈ۔ ۳ پرل۔ ایک بل۔ ۳ پرل۔ ایک بل۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔ دس راؤنڈ نمونہ کے بناؤ۔ (کل ۲۳۔ بل ہون گے۔)

## ایڑی

۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ دو نٹ۔ (۳۲ پھندے ایک سوئی پر) اولٹ کر۔ ایک سلپ۔ ایک پرل۔ ۳ نٹ۔ ۶ پرل۔ ۳ نٹ۔ ۶ پرل۔ ۳ نٹ۔ ۶ پرل۔ ۳ نٹ۔ ۶ پرل ۳ نٹ دو پرل (۳۴ پھندے ایک سوئی پر) اولٹ کر ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ ۶ نٹ۔ ۳ پرل۔ دو نٹ۔ (۳۳ پھندے ایک سوئی پر) اولٹ کر ۳۴ پھندون پر ۳۳ رو بناؤ۔ پشت پا کے ۳۸ پھندے اوتار کر چھوڑ دینا چاہئے۔ ۲۷ پلین۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹیچ کو اسپر سے اوتارو۔ اولٹ کر ایک سلپ۔ ۱۱ پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ اولٹ کر۔ ایک سلپ۔ ۱۱ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے اسٹیچ کو اسپر سے اوتارو۔ الٹ کر۔ ایک سلپ۔ ۱۱ پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ اُلٹ کر ایسے ہی بناتے جاؤ۔ حتیٰ کہ کل پھندے بنجاوین۔ صرف ۱۳ پھندے ایڑی کے اوپر کے لئے رہ جاوین

ان ۱۳ پھندون کو سادہ بن لو- ایڑی کی ایک طرف سی ۲۰ پھندے اُٹھالو اور پشت پا کے ۳۸ پھندے نمونہ کے مطابق ایک سوئی پر بنالو- دوسری سوئی پر ایڑی کی دوسری طرف سے ۲۰ پھندے اُٹھالو- پانچ نٹ- دو ایک ساتھ نٹ (اب اس سوئی پر ۲۶ پھندے ہوجاینگے) اور یہ تلوے کی پہلی سوئی کہلائیگی تلوے کے ۲۶ پھندے دوسری سوئی پر ہونگے- اور ۳۸ پھندے پشت پا پر ہونگے- تلوے کے پھندون کی سوئیان سادی بناؤ * تلوے کی پہلی سوئی پر ایک نٹ ایک سلپ ایک نٹ سلپ کیے ہوے اسٹچ کو اسپر سے اوتارو- آخر مین تین پھندے چھوڑکر سب سادے بناؤ انکو دو ایک ساتھ بناؤ- ایک نٹ پشت پا کی سوئیون پر بلدار نمونہ بناؤ دو راؤنڈ تلوے کے پھندے سادے اور پشت پا کے پھندے بلدار بناؤ* ایسے ہی بناتے جاؤ- حتّی کہ ۱۹- ۱۹ پھندے تلوے پر رہجاوین- پورے راؤنڈ مین ۷۶ پھندے رہجاوین- ۴۷ راؤنڈ تلوے کے پھندے سادے اور پشت پا کے پھندے بلدار بناؤ-

## پنجہ

* تلوے کی پہلی سوئی پر دو نٹ- ایک سلپ ایک نٹ سلپ کیے ہوے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو چار پھندے چھوڑکر تلوے کے سب پھندے سادے بناؤ- دو ایک ساتھ نٹ- دو نٹ پشت پا کی سوئی پر دو نٹ- ایک سلپ ایک نٹ سلپ کیے ہوے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو- چار پھندے چھوڑکر سب سادے بناؤ دو ایک ساتھ نٹ- دو نٹ- ایک راؤنڈ پلین * یون ہی بناؤ حتّی کہ ۲۴ پھندے رہجاوین- ان کو اُلٹی طرف کاسٹ آف کرلو-

## شکل نمبر ۷

# دھاری دار موزہ سات برس تک کے بچہ کے لئے

(دو سوئیون پر بنا ہوا)

دو بنڈل (لچھی) لال اون۔ ایک بنڈل خاکی بی ہائیو (Beehive)
اون۔ لوہے کی سوئیان نمبر ۱۷۔

لال اون سے ۸۰ پھندے ڈالو۔

پہلی رو۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔* ایک پرل دو نٹ۔* پوری رو یون ہی بناؤ
دوسری رو۔ ایک سلپ۔ ایک پرل۔* ایک نٹ۔ دو پرل۔* پوری رو یون ہی
بناؤ۔ ۲۴ رو ربنگ انہی دو روں کے مطابق بناؤ۔ خاکی رنگ کا اون جوڑ کر ایک رو
پلین ۵ رو ربنگ بناؤ۔ پھر لال اون سے ایک رو پلین۔ ۹ رو ربنگ بناؤ۔
پورا پاؤن لال اون ہی سے بنایا جائیگا۔ جب پانچ پٹریان خاکی اون سے بنالو
(۴۹ رو) تب گھٹانا شروع کرو۔

ایک سلپ۔ دو نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے اسٹچ کو
اسپر سے اُتارو۔ آخر کے پانچ پھندے چھوڑ کر پوری رو پلین بناؤ۔ اور ان پانچ پھندوں کو
دو ایک ساتھ نٹ۔ ۳ نٹ۔ اسکے بعد کی رو ربِ اور ۹ رو ربنگ کرلو۔ خاکی اون
کے شروع مین یون ہی گھٹاؤ۔ اسی طرح جب دوسرے رنگ کا اون شروع کرو تو

گھٹاتے جاؤ۔ حتیٰ کہ ۶۲۔ اسٹچز سوئی پر رہجاوین جیسے دو رو رہنگ کے پہلے بنائی ہین اسی طرح بناؤ جب تک کہ ۱۱۔ پٹریان لال اون کی نہو جائین۔ پھر لال پٹری کے چار رو اور بناؤ۔

## ایڑی

(لال رنگ سے بنی ہے) ۱۶۔ پھندے رہنگ اولٹ کر پھر انہین ۱۶ پھندونکو رہنگ بناؤ یہان تک کہ ۸ ایرو پنجاوین۔ بعد کی رو۔ ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ پوری رو سادی بناؤ پھر اولٹ کر پرل بناؤ۔ اور ایک رو نٹ ایک رو پرل بناؤ۔ بعد کی رو * پہلا پھندہ سلپ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ پوری رو سادی پھر اولٹ کر پرل۔ * یون ہی بناتے جاؤ حتیٰ کہ دس پھندے رہجاوین اور پھر کاسٹ آف کرکے اون توڑلو۔

جہان سے ایڑی کے لئے پھندے لئے ہین وہان کے بعد والی پھندے سادے بناؤ۔ (یہ پھندے پشت پا کے ہون گے) پھر اولٹ کر ۱۶ پھندے ایڑی کے بقیہ آدہی حصہ کے لئے ویسے ہی بناؤ جسطرح پہلی ایڑی کا آدہا حصہ بنایا ہے۔

## پشت پا

۳۰۔ پھندون پر رہنگ دونون رنگ کی پٹریان جسطرح اوپر بنائی ہین اسی طرح بناؤ۔ حتیٰ کہ ۱۴۔ پٹریان لال اون کی ہوجاوین۔

## پنجہ

(صرف لال اون سے بنایا جاویگا) ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ ایک نٹ

سلپ کئے ہوے اسٹیچ کو اسپر سے اُتارو۔ پوری روسادی بناؤ آخر کے چار پھندون کو دو ایک ساتھ نٹ۔ دونٹ کرلو۔

دوسری رو۔ پرل

تیسری رو۔ پلین

چوتھی رو۔ پرل

جسطرح پہلے گھٹایا ہے اوسی طرح اب بھی گھٹاؤ۔ اور پوری رو پرل بناؤ ایک رو ڈکریز اور ایک رو پرل بناتے جاؤ یہان تک کہ ۱۲ پھندے سوئی پر رہجاوین۔ انہین کاسٹ آف کرو۔

## تلوا

(لال اون سے بنا ہے) ۴۸ پھندے کاسٹ آن کرکے ایک رو پرل اور ایک رو پلین۔ ایک رو پرل بناؤ۔

چوتھی رو۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے اسٹیچ کو اسپر سی اُتارو۔ پوری رو پلین آخر کی چار پھندون کو دو ایک ساتھ نٹ دو نٹ کرلو۔

پانچوین رو پرل انہین دو رو کی مطابق بناتی جاؤ حتی کہ ۳۰ پھندے رہجاوین پھر ایک رو پلین اور ایک رو پرل بناؤ یہان تک کے ۲۲ رو پنجاوین اسکے بعد پنجہ جسطرح پہلے بنایا ہی اُسی طرح بناؤ اور جب ۱۲ پھندے رہجاوین تو کاسٹ آف کرلو پھر پنجہ۔ تلوا ایڑی ملاکر سی لو۔ اور پاؤنکی حصہ کو بھی سی لو۔

## شکل نمبر ۹

# جالی دار موزہ۔ چار سال کے بچون کے لئے

اسٹرٹ نٹنگ کاٹن Strutts Knitting cotton نمبر ۲۲۔

چار لوہے کی سوئیان نمبر ۱۹۔

تینون سوئیون پر ۳۲۔ ۳۲۔ پھندے ڈالو۔ (کل ۹۶ پھندے) ۴۰ راؤنڈ ربنگ بناؤ۔ دو پھندے سادے اور دو اُلٹے اس موزے کے سامنے جالی بنی ہے۔ اور پیچھے سادہ ہے۔ ۳۵ پھندے سامنے کے جالی دار ہوتے ہین اور پیچھے کے سادے (ربنگ کے بعد) پہلا راؤنڈ پہلی سوئی پر ۱۵ پھندے سیدھے سیم اسٹچ پرل۔ ۳۰ پھندے سادے ٭ ۳ پرل۔ ایک میک۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اُتارو۔ ۳ نٹ ٭ ایسے ہی تین دفعہ بناؤ۔ ۳ پرل۔ ۳۰ نٹ۔

دوسرا راؤنڈ۔ سیم اسٹچ نٹ۔ ۳۰ نٹ۔ ٭ ۳ پرل۔ ایک میک۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اُتارو۔ دو نٹ ٭ ایسے ہی تین دفعہ بناؤ۔ ۳ پرل۔ ۳۰ نٹ۔

تیسرا راؤنڈ سیم اسٹچ پرل۔ ۳۰ نٹ۔ ٭ ۳ پرل۔ ایک میک۔ دو نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اُتارو۔ ایک نٹ ٭

تین دفعہ یون ہی بناؤ۳ پرل۔۳۰ نٹ۔

چوتھا راؤنڈ۔سیم اسٹچ نٹ۔۳۰ نٹ۔* ۳ پرل۔ایک میک۔۳ نٹ ایک سلپ۔ایک نٹ۔سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اُتارو۔*تین دفعہ یون ہی بناؤ۔۳ پرل۔۳۰ نٹ۔

پانچوان راؤنڈ۔سیم اسٹچ پرل ۳۰ نٹ۔* ۳ پرل۔۳۰ نٹ۔دو ایک ساتھ نٹ۔ایک میک۔(دو دفعہ بل دے کر)* یون ہی تین دفعہ بناؤ۔۳ پرل۔۳۰ نٹ۔

چھٹا راؤنڈ۔سیم اسٹچ نٹ۔۳۰ نٹ۔* ۳ پرل۔دو نٹ۔دو ایک ساتھ نٹ۔ایک میک۔ایک نٹ۔*تین دفعہ یون ہی بناؤ۔۳ پرل۔۳۰ نٹ۔

ساتوان راؤنڈ۔سیم اسٹچ پرل۔۳۰ نٹ۔* ۳ پرل۔ایک نٹ۔دو ایک ساتھ نٹ۔ایک میک۔دو نٹ۔*تین دفعہ یون ہی بناؤ۔۳ پرل ۳۰ نٹ

آٹھوان راؤنڈ۔سیم اسٹچ نٹ۔۳۰ نٹ۔* ۳ پرل۔دو ایک ساتھ نٹ۔ایک میک۔۳ نٹ۔*تین دفعہ یون ہی بناؤ۔۳ پرل۔۳۰ نٹ انہی آٹھ رو کے مطابق ۲۴ راؤنڈ تک بناؤ۔

پچیسوان راؤنڈ۔(ڈکری سنگ Decreasing) سیم اسٹچ کے تین پھندے پہلے۔دو ایک ساتھ نٹ۔ایک نٹ۔سیم اسٹچ پرل۔ایک نٹ۔ایک سلپ۔ایک نٹ۔سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اُتارو۔

اور معمولی طریقہ سے راؤنڈ بناؤ۔ ہر چھٹے راؤنڈ پر یون ہی گھٹاؤ۔ یہان تک کہ ۸۰ پھندے رہجاوین۔ جالی دار نمونہ برابر قائم رکھو۔ اور ان ۸۰ پھندون کو پر بناؤ حتی کہ ۸۸ راؤنڈ ہو جاوین۔

## ایڑی

سیم اسٹیچ پرل بناکر ۲۱ پھندے سادے بناؤ۔ اولٹ کر ایک سلپ ۴۲ پرل۔ باقی کے ۳۷ پھندون کو دو سوئیون پر چھوڑ دو۔

ایڑی کے پھندون کو ایک طرف بلین اور ایک طرف پرل بناتے جاؤ حتی کہ ۲۶ رو ہو جاوین۔ پہلا پھندا سلپ کرو۔ اور سیم اسٹیچ قائم رکھو۔

## ایڑی کا اولٹنا

ایک سلپ۔ ۲۶ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ الٹ کر ایک سلپ۔ ۱۱ پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ اولٹ ایک سلپ۔ ۱۲ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اُتارو۔ الٹ کر ایک سلپ۔ ۱۳ پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ یون ہی گھٹاتے جاؤ حتی کہ ۲۷ پھندے رہجاوین۔ ان ۲۷ پھندون کو نٹ کرلو اور اُسی سوئی پر ایڑی کے ایک طرف سے ۱۶ پھندے اوٹھالو۔ اور پشت پا کی پھندے جالی دار بناکر ایک سوئی پر لے لو۔ دوسری سوئی پر ۱۶ پھندے ایڑی کی دوسری جانب سے اُٹھالو۔ اور ۱۳ پھندے ایڑی کے اوپر سے لے لو

۲۹ پھندے اس سوئی پر ہون گے۔ اور ۳۰ پھندے تلوے کی دوسری سوئی پر
اور ۴۷ پھندے پشت پا کی سوئی پر۔ ایک راؤنڈ تلوے کے پھندون کو سادہ
بناؤ۔ اور پشت پا کے پھندے جالی دار بناؤ

※ تلوے کی پہلی سوئی کا پہلا پھندا۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔
سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو تلوے کے کل پھندے سادہ بناؤ۔
آخر مین دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ پشت پا کے پھندے جالی دار بناؤ۔ دو
راؤنڈ تلوے کے پھندے سادے اور پشت پا کے جالی دار بناؤ۔※ یون ہی
بناؤ حتی کہ ۴۷ پھندے رہجاوین۔ ان ۴۷ پھندون پر تلوے کے پھندے سادے
اور پشت پا کے جالی دار بناؤ۔ اور جسقدر بڑا بنانا مقصود ہو بناکر پنجہ شروع کرو۔

## پنجہ

(جالی دار نمونہ ختم ہو گیا) ※ تلوے کی پہلی سوئی پر دو نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔
سلپ کئے ہوے اسٹیچ کو اسپر سے اُتارو۔ چار پھندے چھوڑکر سب سادہ بناؤ۔ ان چار
پھندون کو۔ دو ایک ساتھ بناؤ۔ اور دو نٹ پشت پا کی سوئی پر دو نٹ۔ ایک
سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اُتارو۔ چار پھندے چھوڑکر سادے
بناؤ ان چار پھندون کو دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ ایک راؤنڈ پلین بناؤ ※ یون ہی بناؤ حتی
کہ ۲۸ پھندے رہجاوین۔ ان ۲۸ پھندون کو ایک سوئی پر لے کر کاسٹ آف کرلو۔

## شکل نمبر ۹

# ڈیڑہ سال کے بچون کا بوٹ (موزہ)

دو اونس سفید۔ نصف اونس گلابی برلن (Berlin) اون۔ لوہے کی سوئیان نمبر ۱۴ گلابی اون سے ۷۵ پھندے ڈالو۔

پہلی رو۔ پرل

دوسری رو۔ پلین

تیسری رو۔ پرل

چوتھی رو۔ پلین

پانچوین رو سفید اون شروع کرو۔ ایک سلپ۔ * ایک میک۔ دو نٹ۔ ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو دو نٹ۔ ایک میک۔ ایک نٹ۔ * پوری رو یون ہی بناؤ۔

چھٹی رو۔ پرل

پانچوین اور چھٹی رو کے مطابق تین دفعہ اور بناؤ۔ پھر گلابی اون سے انھی دو رو کے مطابق چار دفعہ اور بناؤ۔

اکیسوین رو۔ پرل

بائیسوین رو پلین۔ آخر کے دو پھندے ایک ساتھ بنالو۔

تئیسوین رو۔ پرل۔

چوبیسوین رو۔ پلین۔ بوٹ کی کناری ختم ہو گئی۔

پچیسوین رو (سفید اون شروع کرو) دو نٹ۔ ایک پرل۔ یون ہی پوری رو بناؤ۔ آخرین دو پھندے نبنے کے لئے رہجائین گے۔

چھبیسوین رو۔ دو پرل۔ ایک نٹ۔ پوری رو یون ہی بناؤ۔ آخرین دو پھندے رہین گے۔ انکو پرل بناؤ۔

ستائیسوین رو پرل۔

اٹھائیسوین رو پلین

پچیس سے اٹھائیسوین رو تک جیسے بنایا ہے چار دفعہ اور بناؤ۔

اکسٹھوین رو۔ اس رو کے شروع اور آخرین دو ایک۔ ساتھ بنکر گھٹاؤ لیکن یہ خیال رہے کہ نمونہ نہ بگڑے۔

اِسی طرح ۶۷۔ ۷۳۔ ۷۹۔ ۸۵۔ ۹۱۔ روین گھٹاؤ۔ اب سوئی پر ۴۴ پھندے رہجاوین گے۔ انکو بغیر گھٹائے ہوے نمونہ کے مطابق بناؤ حتیٰ کہ ۱۱۲۔ روین بنجاوین

(۲۲۔ اوبھری ہوئی پٹیان)

۱۱۳۔ وین رو۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ * ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ ایک نٹ۔ * یون ہی پوری رو بناؤ۔

۱۱۴۔ وین رو۔ پرل۔

۱۱۵۔ ویں رو۔ پرل

۱۱۶۔ ویں رو۔ پلین

## ایڑی

پہلی رو۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ دو نٹ۔ ایک پرل۔ دو نٹ
ایک پرل۔ دو نٹ۔ ایک پرل۔ اولٹ لو۔

دوسری رو۔ ایک سلپ۔ دو پرل۔ ایک نٹ۔ دو پرل۔ ایک نٹ۔
دو پرل۔ ایک نٹ۔ دو پرل۔

تیسری رو۔ پرل

چوتھی رو۔ پلین

پہلی سے چوتھی رو تک جسطرح بنایا ہے یوں ہی چار دفعہ اور بناؤ۔

اکیسویں رو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دس نٹ۔

بائیسویں رو۔ پلین

تئیسویں رو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۹ نٹ

چوبیسویں رو۔ پلین

پچیسویں رو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۸ نٹ۔

چھبیسویں رو۔ پلین

ستائیسویں رو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۳ نٹ

اٹھائیسویں رو۔پلین

انتیسویں رو۔ ۶ کاسٹ آف۔ ۸ اچھندے بائیں ہاتھ کی سوئی پر سے
اوٹھالو۔ اور نمونہ کے مطابق سب بنالو۔

ایڑی کے دوسرے حصہ کے لئے اس طرح بناؤ.

دوسری رو۔ایک سلپ۔ایک پرل۔ایک نٹ۔ دو پرل۔ایک نٹ دو پرل
ایک نٹ۔ دو پرل۔ایک نٹ. اولٹ لو۔

تیسری رو پرل۔

چوتھی رو پلین۔ ۱۹ رو تک نمونہ کے مطابق بناؤ۔

بیسویں رو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دس نٹ

اکیسویں رو۔پلین

بائیسویں رو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۹ نٹ

تئیسویں رو۔پلین

چوبیسویں رو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۸ نٹ

پچیسویں رو۔پلین

چھبیسویں رو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔



ستائیسویں رو۔پلین

اٹھائیسوین رو۔ ۶ کاسٹ آف۔ ایڑی کے دوسری جانب سے ۸ اپھندے
پرل کرکے اوٹھالو۔ دو پرل۔ ایک نٹ۔ بائین ہاتھ کی سوئی تک بنالو۔
آخرمین دو پرل بنانا چاہیئے۔

تیسری رو (۵۶ پھندے سوئی پر ہونی چاہئین) پرل

چوتھی رو۔ ۱۶ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۲۰ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۱۶ نٹ

پانچوین رو۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ دو نٹ۔ ایک پرل۔ دو نٹ
ایک پرل۔ دو نٹ۔ ایک پرل۔ دو نٹ۔ ۳ پرل۔ دو نٹ۔ ایک پرل۔ آخرمین
دو نٹ۔ پشت پا کے پھندون کو نمونہ کے مطابق بنانا چاہیئے۔ ۳ پرل۔ دو نٹ
ایک پرل۔ دو نٹ۔ ایک پرل۔ دو نٹ۔ ایک پرل۔ دو نٹ۔ ایک پرل۔ دو نٹ۔

چھٹی رو۔ ایک سلپ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ دو پرل۔ یون ہی پوری رو
بناؤ (نٹ پر پرل بنایا جائیگا)

ساتوین رو۔ پرل

آٹھوین رو۔ ۵ انٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۲۰ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔
۱۵ نٹ۔ اسی طرح ہر چوتھی رو پر پچھلی سوئی پر گھٹاتے جاؤ۔ حتی کہ ۳۰ پھندے
رہجاوین۔ پھر دو پھندے ایک ساتھ ملاکر پوری بناتے جاؤ۔ اور کاسٹ آف کرلو
اور بوٹ سی لو۔ دوسرا بوٹ اسی طرح بنالو۔

شکل نمبر ۱

# گھٹنہ دار گیٹر

## یہ گیٹر ڈھائی تین سال کی بچوں کے لئے ہے

دو اونس وکٹوریہ یارن (Victoria yarn) سوئی نمبر ۱۳ استعمال ہوتی ہین۔ ۶۰ پھندے کاسٹ آن کرو اور ۴ ۳ رو ربنگ بناؤ۔ دو پھندے پرل۔ اور دو پلین۔ پہلا پھندا ہمیشہ سلپ کرنا چاہئے۔

ربنگ کے بعد دو رو پلین۔ ۳ رو پرل۔ ۳ رو پلین۔ دو رو پرل اسکے بعد کی رو گھٹنہ شروع ہوتا ہے) ۳۴ پھندے پرل اولٹکر ۸ نٹ پھر اولٹ کر ۹ نٹ۔ پھر اولٹ کر ۱۰ نٹ۔ الٹکر ۱۱ پرل۔ اولٹ کر ۱۲ پرل۔ اولٹ کر ۱۳ پرل۔ اسی طرح بناتے جاؤ یہانتک کہ ۴۳ پھندے بنجاوین۔ آخر کے آٹھ پھندے پرل بناؤ۔ ایک رو پلین (۶۰ پھندے ہونی چاہئین) دو رو پلین۔ تین رو پرل۔ ۳ پلین۔ اسی طرح بناتی جاؤ یہان تک کہ گھٹنے کے نیچے ۹۔ ابھری ہوئی پٹریان بنجاوین۔ (کل ۱۲۔ ابھری پٹریان) * ایک سلپ ایک نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ آخر کے چار پھندے چھوڑ کر کل یون ہی بناؤ۔ ان چار پھندون کو دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ۔ اور تین رو پرل بناؤ۔ دو رو پلین۔ * اسی طرح پانچ دفعہ اور بناؤ۔ ایک رو پلین۔ (۴۸ پھندے ہونے چاہئین)

## ٹخنہ

۱۹۔رور بنگ بناؤ۔ دو پلین۔ دو پرل۔

## ایڑی

۱۲ پھندے ربنگ۔ اولٹ کر انہی بارہ پھندون پر ۲۴ رور بنگ کی بناؤ اور گیارہ پھندے کاسٹ آف کرو۔ ایڑی کے ایک طرف سے ۸ پھندے اوٹھالو (ایک نٹ۔ ایک پرل) اب سوئیون پر ۱۹ پھندے ہون گے۔ بائین ہاتھ کی سوئی کو پورا ربنگ بنالو۔ اولٹ کر ۱۲ پھندے ربنگ کے بناؤ انہی بارہ پھندون پر ۲۴ رور بنگ ایڑی کے دوسری حصہ کے لئے بناؤ۔ اور ۸ پھندے ایڑی کے دوسری جانب سے اوٹھالو۔ ۴۲ پھندے رب بناؤ۔ اور ۲۱ پرل۔

۶۲ پھندے پشت پا کے ہون گے۔

## پشت پا

۱۲ نٹ۔ ۲۲۔ رب (Rib) ۱۹۔ نٹ

دوسری رو۔ ۱۹۔ پرل۔ ۲۴۔ رب۔ ۱۹ پرل۔

تیسری رو۔ ۱۷ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۲۴ رب۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے اسٹچ کو اسپر سے اوتارو۔ ۱۷ نٹ

چوتھی رو۔ ۱۸ پرل۔ ۲۴ رب۔ ۱۸ پرل

پانچوین رو۔ ۱۶ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۲۴ رب۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔

سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ۲ انٹ

چھٹی رو۔ ۷ اپرل۔ ۲۴ رب۔ ۷ اپرل

ساتوین رو۔ ۵ انٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۲۴ رب۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ

سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ۵ انٹ

آٹھوین رو۔ ۶ اپرل۔ ۲۴ رب۔ ۶ اپرل۔ ایسی ہی ہر دوسری رو مین گھٹاتے

جاؤ۔ یہانتک کہ فالتو سب پھندے ختم ہو جاوین۔ پھر رب بناؤ۔ اور اسکی ہر

دوسری رو مین ایک شروع کا اور ایک آخر کا پھندا گھٹاؤ۔ یہان تک کہ کل ۲۰ پھندے

رہجاوین بعد کی رو مین دو ایک ساتھ پرل۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ پوری رو بناؤ

پھر کاسٹ آف کر لو۔ اور دوسرا گیٹر اسی طرح بنا لو گیٹر سی لو۔ اور یہ خیال رہے

کہ ادھر کی پٹریان برابر ایک ساتھ رہین۔ تلوے کے بجاے ایک ٹکرا

الاسٹک ( *Elastic* ) ( ربر ) کا سی لو۔

## شکل نمبر ۱۱

# موزہ دو سال تک کے بچوں کے لئے
## لیڈ پیٹرن

تین اونس اسٹرٹ نٹنگ (Knitting) کاٹن نمبر ۱۴۔ لوہے کی سوئیاں نمبر ۱۴ یا نمبر ۱۶۔ یا نمبر ۱۷۔ پہلی سوئی پر ۲۶ پھندے ڈالو۔ اور دوسری دو سوئیوں پر ۲۱۔ ۲۱۔ کل ۶۸ پھندے۔ ۲۰ راؤنڈ ربنگ بناؤ۔ دو پلین دو پرل

نمونہ کا پہلا راؤنڈ۔ پہلی سوئی سے شروع کرو۔ ایک میک۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ ۳ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ سیم اسٹچ پرل۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ۳ نٹ۔ * ایک میک۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ دو نٹ۔ ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ دو نٹ۔ * تینوں سوئیوں پر اسی طرح بناؤ۔

دوسرا راؤنڈ پلین۔ انہی دو راؤنڈ کے مطابق آٹھ راؤنڈ اور بناؤ۔

اونیسواں راؤنڈ۔ (گھٹانا شروع ہوگا) ایک میک۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ دو نٹ۔ ۳۔ ایک ساتھ نٹ۔ سیم اسٹچ پرل۔ ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ دو نٹ۔ پورا راؤنڈ نمونہ کے مطابق بناؤ۔

بیسواں راؤنڈ۔ پلین

اکیسواں راؤنڈ۔ ایک میک۔ ایک نٹ۔ ایک میک دو نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ سیم اسٹیچ پرل۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اُتارو۔ دو نٹ۔ پورا راؤنڈ نمونہ کے مطابق بناؤ۔

بائیسواں راؤنڈ۔ پلین۔ ایک ایک راؤنڈ ۲۱۔۲۲۔ راؤنڈ کے مطابق اور بناؤ۔

پچیسواں راؤنڈ۔ ایک میک۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ ایک نٹ۔ ۳۔ ایک ساتھ نٹ سیم اسٹیچ پرل۔ ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ایک نٹ۔ پورا راؤنڈ نمونہ کے مطابق بناؤ۔

چھبیسواں راؤنڈ۔ پلین

ستائیسواں راؤنڈ۔ ایک میک۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ ایک نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ سیم اسٹیچ پرل۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ایک نٹ۔ نمونہ کے مطابق پورا راؤنڈ بناؤ۔

اٹھائیسواں راؤنڈ۔ پلین۔ ستائیس۔ اور اٹھائیسویں راؤنڈ کے مطابق اونتیس اور تیسواں راؤنڈ بناؤ۔

اکتیسواں راؤنڈ۔ ایک میک۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ تین ایک ساتھ نٹ۔

سیم اسٹیچ پرل۔ ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ سلپ کئے ہوی پھندے کو
اسپر سے اوتارو۔ اور نمونہ کے مطابق پورا راؤنڈ بناؤ۔

تیتیسوان راؤنڈ۔ پلین

۳۳۔ وان راؤنڈ۔ ایک میک۔ دو نٹ۔ ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ
نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ دو نٹ۔ * ایک
میک۔ دو نٹ۔ ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ سلپ کئے ہوی اسٹیچ کو
اسپر سے اوتارو۔ دو نٹ۔ ایک میک۔ ایک نٹ۔ * یون ہی پورا راؤنڈ بناؤ۔

۳۴۔ وان راؤنڈ۔ پلین۔

۳۵۔ وان راؤنڈ۔ ایک میک۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ
نٹ۔ سلپ کئے ہوے اسٹیچ کو اسپر سے اوتارو۔ ایک نٹ۔ نمونہ کی مطابق
پورا راؤنڈ بناؤ۔

۳۶۔ وان راؤنڈ۔ پلین

۳۷۔ وان راؤنڈ۔ ایک میک۔ ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ سلپ کئی
ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

۳۸۔ وان راؤنڈ۔ پلین

۳۹۔ وان راؤنڈ۔ ایک میک۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ دو نٹ۔ ایک سلپ
دو ایک ساتھ نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ دو نٹ۔

ایک میک۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔ (راؤنڈ مین ۵۶۔ پھندے ہون گے۔)

۴۰۔ وان راؤنڈ پلین۔ اوتالیس اور چالیسوین راؤنڈ کے مطابق سات سات راؤنڈ اور بناؤ۔

## ایڑی

(پہلی سوئی پر) سیم اسٹچ پرل۔ ۲۴ انٹ۔ اولٹ کر ایک سلپ۔ ۲۸ پرل انہی ۲۹ پھندون پر ایک رو پرل۔ اور ایک پلین بناؤ۔ ۲۸ رو ایسے ہی بناؤ (سیم اسٹچ قائم رکھنا چاہئے) دوسرے ۲۷ پھندون کو دوسری سوئیون پر چھوڑ دینا چاہئے۔

## ایڑی اولٹنا

ایک سلپ۔ ۵ انٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ایک نٹ اولٹ کر ایک سلپ۔ چار پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ایک پرل۔ اولٹ کر۔ ایک سلپ۔ ۵ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ایک نٹ۔ اولٹ کر۔ ایک سلپ ۶ پرل دو ایک ساتھ پرل۔ ایک پرل۔ اولٹ کر ایسے ہی بناؤ۔ ہر رو مین ایک پھندا بڑھتا جائیگا۔ کل ۱۷ پھندے ایڑی کے موڑ کے لئے بچا دین۔ اور ان ۱۷ پھندون کو پلین بناؤ۔ ایڑی کے ایک طرف سے ۱۴ پھندے اوٹھالو۔ پتنت پا کے ۲۷ پھندونکو ایک سوئی پر نمونہ کے مطابق بناؤ۔ دوسری سوئی پر ایڑی کے دوسری جانب سی

۱۴ پھندے اوٹھالو۔ اور آٹھ پھندے ایڑی کے اوپر سے لے لو۔ ایک راؤنڈ پلین بناؤ تلوے کی پہلی سوئی پر ایک نٹ۔ * ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اس پر سے اوتارو۔ تلوے کے تین پھندے چھوڑکر سب پلین بناؤ۔ ان تین پھندون کو دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ اور پشت پا کے پھندون کو نمونہ کے مطابق بناؤ۔ ایک راؤنڈ پلین بناؤ۔ * یون ہی بناؤ جب تک کہ ۵۴ پھندے رہجاوین۔ پشت پا کے پھندے نمونہ میں اور تلوے کے سادہ حسب ضرورت بناؤ

## پنجہ

۲۷ پھندے پشت پا کی سوئی پر اور ۲۷ پھندے تلوے کی دو سوئیون پر ہونا چاہئین۔

* تلوے کی پہلی سوئی پر ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ تین پھندے چھوڑکر تلوے کے سب پھندے سادے بناؤ۔ ان تین پھندون کو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ بناؤ پشت پا کی سوئی پر ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتار کر۔ تین پھندے چھوڑکر۔ پوری سوئی کے پھندے سادے بناؤ ان تین پھندون کو دو ایک ساتھ نٹ ایک نٹ۔ ایک راؤنڈ پلین بناؤ۔ * ایسے ہی بناؤ حتیٰ کہ ۲۲ پھندے رہجاوین تلوے کی دونون سوئیون کے پھندے ایک سوئی پر اوتارلو اور پشت پا کی سوئی اور اس سوئی کو ملاکر دوسری سوئی سے ان دونون کے پھندے اکٹھا بن کر اوتارو۔ اور کاسٹ آف کرلو۔

## شکل نمبر ۱۲

# دو سال کے بچون کا موزہ

## ہنی کوم (شہد کا چھتہ پٹرن)

یہ نمونہ سیاہ اور سفید اون سے بنا ہوا ہے۔ اور سیاہ وارنش کی جوتی کے ساتھ بہت اچھا معلوم ہوتا ہے۔

دو اونس سفید۔ اور ۱/۲ اونس سیاہ اینڈ ولیوزین (Andalusian) اون۔ چار لوہے کی سوئیان نمبر ۱۵۔

سفید اون سے تینون سوئیون پر ۲۱-۲۱ پھندے ڈالو۔ (کل ۶۳ پھندے) موزہ کے اوپر کے حصہ کے لئے ۲۰ راونڈ ربنگ بناؤ۔ دو پلین اور پرل پھر سیاہ اون سے نمونہ شروع کرو۔

پہلا راونڈ۔ تیسری سوئی پر کسی جگہ ایک پھندا بڑھا لو تاکہ ۶۴ پھندے ہو جائین۔ اور پورا راونڈ پلین بناؤ۔ دو راونڈ کالے اون سے پرل بناؤ چوتھا راونڈ (سفید اون سے) ۶ نٹ۔ بعد کے دو پھندون کو سیدھے ہاتھ کی سوئی پر بغیر بنے اوتار لو۔ اسی طرح پورا راونڈ بناؤ اور پھر پانچ راونڈ اسی کے مطابق اور بناؤ۔

دسوان راونڈ۔ کالے اون سے پورا راونڈ پلین اور دو راونڈ پرل۔

تیرہوان راؤنڈ۔ سفید اون سے دو نٹ۔ * دو سلپ۔ چھ نٹ۔* پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔ راؤنڈ کے آخر مین چار پھندے سادہ بننے کے لئے رہجائینگے۔

تیرہوین راؤنڈ کے مطابق پانچ راؤنڈ اور بناؤ۔

اونیسوان راؤنڈ (کالے اون سے) پورا راؤنڈ سادہ بناؤ۔ اور دو راؤنڈ کالے اون سے پرل بناؤ۔ چوتھے راؤنڈ سے اونیسوین راؤنڈ تک جسطرح بنایا ہے ۷ راؤنڈ تک یون ہی بناؤ جب سات چھتے بنجاوین اور کالے اون کی بناوٹ ختم ہوجاے تو اوسے (سیاہ اون کو) توڑ لو۔

## ایڑی

آخر کے ۱۸ پھندے تیسری سوئی والے ایک سوئی پر اوتار لو۔ باقی پھندے دوسری سوئی پر لے لو۔

پہلی رو سفید اون سے ۱۷ پھندے بن لو ایک پھندا سیم اسٹچ کے لئے اوٹھالو۔ دوسری سوئی پر سے ۱۶ پھندے اور بن لو۔ ایڑی کی سوئی پر اب کل ۳۵ پھندے ہون گے۔ پشت پا کے ۳۰ پھندے دوسری سوئی پر لیکر ابھی اونھین رکھدو۔

دوسری رو۔ ایک سلپ۔ ۱۶ پرل سیم اسٹچ پلین۔ ۱۷ پرل۔

تیسری رو۔ ایک سلپ۔ ۱۶ نٹ سیم اسٹچ پرل۔ ۱۷ نٹ

چوتھی رو۔ ایک سلپ۔ ۱۶ پرل سیم اسٹچ پلین۔ ۱۷ پرل۔ تیسری اور چوتھی رو کے مطابق ۲۴ رو اور بناؤ۔

## ایڑی کی موڑ

ایک سلپ۔ ۱۶ نٹ سیم اسٹچ پرل۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کیے ہوے پھندی کو اسپر سے اوتارو۔ ایک نٹ اولٹ کر ایک سلپ۔ ایک پرل۔ سیم اسٹچ پلین۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ایک پرل اولٹ کر ایک سلپ۔ ایک نٹ سیم اسٹچ پرل۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کیے ہوی اسٹچ کو اسپر سے اوتارو۔ ایک نٹ۔ اولٹکر ایک سلپ۔ دو پرل۔ سیم اسٹچ پلین۔ ایک پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ایک پرل۔ اولٹ کر ایک سلپ۔ دو نٹ۔ سیم اسٹچ پرل۔ دو نٹ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کیے ہوے اسٹچ کو اسپر سے اوتارو۔ ایک نٹ اولٹ کر ایک سلپ تین پرل سیم اسٹچ پلین۔ دو پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ایک پرل اولٹکر ایک سلپ تین نٹ۔ سیم اسٹچ پرل تین نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کیے ہوے پھندی کو اسپر سی اوتارو۔ ایک نٹ۔ اولٹ کر۔ ایک سلپ۔ چار پرل۔ سیم اسٹچ پلین۔ تین پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ایک پرل۔ یون ہی بناتی جاؤ۔ حتیٰ کہ ۱۹ پھندے سوئی پر رہجاوین پھر اون توڑ کر ان ۱۹ پھندون کو ایک سوئی پر رہنے دو۔

## پشت پا

دو سوئیون سی بنایا جاتا ہے۔

پہلی رو۔ سفید اون سے دو نٹ۔* دو سلپ۔ ۶ نٹ۔* یون ہی دو دفعہ بناؤ۔ پھر دو سلپ۔ دو نٹ۔

دوسری رو۔ ایک سلپ۔ ایک پرل۔* دو سلپ۔ ۶ پرل۔* دو دفعہ یون ہی اور بناؤ۔ پھر دو سلپ۔ دو نٹ۔ اسی طرح دو۔ دو۔ رو اور بناؤ۔

ساتوین رو۔ سیاہ اون سے پوری رو پلین بناؤ۔ اسکے بعد ایک رو پرل۔ ایک رو پلین سیاہ اون سے اور بناؤ۔

دسوین رو۔ سفید اون سے ۶ پرل۔* دو سلپ۔ ۶ پرل۔* پوری رو یون ہی بناؤ۔

گیارہوین رو۔ ایک سلپ۔ ۵ نٹ۔* دو سلپ۔ ۶ نٹ۔* یون ہی پوری رو بناؤ۔ اسکے بعد دسوین اور گیارہوین رو کے مطابق۔ دو۔ دو رو اور بناؤ۔

سولھوین رو۔ ایک رو پرل۔ پھر ایک رو پرل۔ اور ایک پلین بناؤ اسکے بعد انھی ۱۸۔ رو کے مطابق ۱۸۔ ۱۸۔ رو دو دفعہ اور بناؤ (کل ۵۴۔ رو)

## پنجہ

پہلی رو۔ سفید اون سے۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ چار پھندے چھوڑکر سب سادے بنالو۔ اور ان چار پھندون کو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ۔ بنالو۔

دوسری رو۔ ایک سلپ۔ پوری رو پرل۔ انہین دو رو کے مطابق بناتی جاؤ حتی کہ دس پھندے رہجاوین۔ پھر کاسٹ آف کرلو۔

## تلوا

پہلی رو۔ سفید اون سے۔ ایڑی کے ایک طرف سے ۱۲۔ پھندے اوٹھالو اور ۱۹۔ پھندے ایڑی کے انکے ساتھ بن لو۔ اور ایڑی کے دوسری طرف سے بھی ۱۲ پھندے اوٹھالو ۴۳ پھندے سوئی پر ہون گے۔

دوسری رو۔ ۲۱۔ پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ۲۰۔ پرل۔

تیسری رو۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کیے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ چار پھندے چھوڑکر پوری رو بلین بناؤ۔ ان چار پھندون کو دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ بنا لو۔

چوتھی رو پرل۔ انہی دو رو (تیسری۔ چوتھی) کے مطابق بناؤ حتی کہ ۲۸ پھندے رہجاوین۔ ان ۲۸ پھندون کو ایک رو بلین۔ اور ایک پرل بناؤ حتی کہ پشت پا کے برابر ہوجائین جسطرح پشت پا کا نجبہ بنایا ہے اسی طرح اسکا نجبہ بناکر کاسٹ آف کرلو۔ پشت پا اور تلوے کے حصون کو ملا کر سی لو۔

## شکل نمبر ۱۳

# چھوٹے بچون کا بوٹ

ایک اونس سفید اور ½ اونس لال سنگل برلن (Single birlin)

اون نمبر ۱۴۔ لوہے کی سوئیان ۔ ۲۔

لال اون سے ۲۸ ۔ پھندے ڈالو۔

پہلی رو۔ پلین۔

دوسری رو۔ سفید اون سے چار نٹ ۔* دو سلپ ۔ چار نٹ ۔* پوری رو یون ہی بناؤ۔

تیسری رو ۔ ایک سلپ ۔ ایک انکریز ۔ تین پرل ۔* دو سلپ ۔ چار پرل ۔ *

پوری رو یون ہی بناؤ۔ آخر مین دو سلپ ۔ تین پرل ۔ ایک انکریز ۔ ایک پرل ۔

چوتھی رو ۔ ایک سلپ ۔ چار نٹ ۔* دو سلپ ۔ چار نٹ ۔* پوری رو یون ہی بناؤ۔ آخر کے پھندے کو سادہ بناؤ۔

پانچوین رو ۔ ایک سلپ ۔ ایک انکریز ۔ چار پرل ۔* دو سلپ ۔ چار پرل ۔ *

پوری رو یون ہی بناؤ۔ آخر مین چار پرل کے بعد ایک انکریز ۔ ایک پرل بناؤ۔

چھٹی رو ۔ لال اون سے ۳۲ پھندے سادے بناؤ۔

ساتوین رو ۔ ایک سلپ ۔ ایک انکریز ۔ ۳۰ نٹ ۔ ایک انکریز ۔ ایک نٹ ۔

آٹھوین رو ۔ سفید اون سے چار نٹ ۔* دو سلپ ۔ چار نٹ ۔* پوری رو یون ہی بناؤ۔

نوین رو۔ ایک سلپ۔ تین پرل۔* دو سلپ۔ چار پرل۔* پوری رو یون ہی بناؤ۔ آخر مین دو سلپ کے بعد تین پرل۔ ایک انکریز۔ ایک پرل بناؤ۔

دسوین رو۔ ایک سلپ۔ چار نٹ۔* دو سلپ۔ چار نٹ۔* پوری رو یون ہی بناؤ

گیارہوین رو۔ ایک سلپ۔ تین پرل۔* دو سلپ۔ چار پرل۔* پوری رو یون ہی بناؤ۔ آخر مین چار پرل کے بعد ایک انکریز۔ ایک پرل۔

بارہوین رو۔ لال اون سے ۳۶ پھندے سادے بناؤ

تیرہوین رو۔ ۳۵ نٹ۔ ایک انکریز۔ ایک نٹ۔

چودہوین رو۔ سفید اون سے چار نٹ۔* دو سلپ۔ چار نٹ۔* پوری رو یون ہی بناؤ۔ آخر مین دو سلپ۔ ایک نٹ بناؤ۔

پندرہوین رو۔ ایک پرل۔* دو سلپ۔ چار پرل۔* پوری رو یون ہی بناؤ آخر مین دو سلپ کے بعد تین پرل۔ ایک انکریز۔ ایک پرل۔

سولھوین رو۔ ایک سلپ۔ چار نٹ۔* دو سلپ۔ چار نٹ۔* پوری رو ایسی ہی۔ آخر مین دو سلپ کے بعد ایک پلین بناؤ۔

سترہوین رو۔ ایک پرل۔* دو سلپ۔ چار پرل۔* پوری رو یون ہی بناؤ۔ آخر مین دو سلپ کے بعد چار پرل۔ ایک انکریز۔ ایک پرل۔

اٹھارہوین رو۔ لال اون سے ۳۹ پھندے سادے بناؤ۔

اونیسوین رو۔ ۳۸ نٹ۔ ایک انکریز۔ ایک نٹ۔

بیسوین رو۔ سفید اون سے (پنجہ کے لئے) چار نٹ۔ دو سلپ۔ چار نٹ دو سلپ۔ چار نٹ۔ اولٹ لو۔ اور ۴۴۔ لال پھندے بائین ہاتھ کی سوئی پر بغیر بنے ہوے چھوڑ دو۔

اکیسوین رو۔ ایک سلپ۔ تین پرل۔ دو سلپ۔ چار پرل۔ دو سلپ۔ تین پرل۔ ایک انکریز۔ ایک پرل۔

بائیسوین رو۔ ایک سلپ۔ چار نٹ۔ دو سلپ۔ چار نٹ۔ دو سلپ۔ چار نٹ۔

تئیسوین رو۔ ایک سلپ۔ تین پرل۔ دو سلپ۔ چار پرل۔ دو سلپ۔ چار پرل۔ ایک انکریز۔ ایک پرل۔

چوبیسوین رو۔ لال اون سے ۱۸ پھندے سادے بناؤ۔

پچیسوین رو۔ ۱۷ نٹ۔ ایک انکریز۔ ایک نٹ۔

چھبیسوین رو۔ سفید اون سے چار نٹ۔ دو سلپ۔ چار نٹ۔ دو سلپ۔ چار نٹ دو سلپ۔ ایک نٹ۔

ستائیسوین رو۔ ایک پرل۔ دو سلپ۔ چار پرل۔ دو سلپ۔ چار پرل۔ دو سلپ چار پرل۔ تلوے کے لئے ۴۳ پھندے ڈالو اور یہ سفید اون سے پلین نٹنگ مین بنایا جائیگا۔

اٹھائیسوین رو ۴۸ نٹ۔ دو سلپ۔ چار نٹ۔ دو سلپ چار نٹ۔ دو سلپ۔ ایک نٹ۔

انتیسویں رو۔ ایک پرل۔ دو سلپ۔ چار پرل۔ دو سلپ۔ چار پرل
دو سلپ۔ چار پرل۔ ۳۳ نٹ۔ ایک انگریز۔ ایک نٹ۔

تیسویں رو۔ سفید اون سے ۳۵ نٹ۔ لال اون سے ۱۹ نٹ

اکتیسویں رو۔ لال اون سے ۱۹ نٹ۔ سفید اون سی ۳۴ نٹ ایک
انگریز۔ ایک نٹ۔

بتیسویں رو۔ سفید اون سے ۳۷ نٹ۔ دو سلپ۔ چار نٹ۔ دو سلپ
چار نٹ۔ دو سلپ۔ چار نٹ۔

تینتیسویں رو۔ چار پرل۔ دو سلپ۔ چار پرل۔ دو سلپ۔ چار پرل۔
دو سلپ۔ ایک پرل۔ ۳۵ نٹ۔ ایک انگریز۔ ایک نٹ

چونتیسویں رو۔ ۳۸ نٹ۔ دو سلپ۔ چار نٹ۔ دو سلپ۔ چار نٹ
دو سلپ۔ چار نٹ۔

پینتیسویں رو۔ چار پرل۔ دو سلپ۔ چار پرل۔ دو سلپ چار پرل
دو سلپ۔ ایک پرل۔ ۳۷ نٹ۔

چھتیسویں رو۔ سفید اون سے ۳۷ نٹ۔ لال اون سے ۱۹ نٹ۔

سینتیسویں رو۔ لال اون سے ۱۹ نٹ۔ سفید اون سے ۳۴ نٹ۔
دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔

اڑتیسویں رو۔ سفید اون سے ۳۴ نٹ۔ دو سلپ۔ چار نٹ دو سلپ

چار نٹ۔ دو سلپ۔ ایک نٹ۔

اونتالیسویں رو۔ ایک پرل۔ دو سلپ۔ چار پرل۔ دو سلپ۔ چار پرل
دو سلپ۔ چار پرل۔ ۳۴ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔

چالیسویں رو۔ ۳۹ نٹ۔ دو سلپ۔ چار نٹ۔ دو سلپ۔ چار نٹ۔
دو سلپ۔ ایک نٹ۔

اکتالیسویں رو۔ ایک پرل۔ دو سلپ۔ چار پرل۔ دو سلپ۔ چار پرل۔
دو سلپ۔ چار پرل۔ ۳۲ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔

بیالیسویں رو۔ تلوے کے ۳۳ پھندوں کو سفید اون سے کاسٹ
آف کرو۔ ایک پھندے کو لال اون سے بنکر سفید پھندے کو اوپر سے
اوتارو۔ ۸ پھندے لال اون سے نٹ کرو۔

تینتالیسویں رو۔ لال اون سے ۱۶ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔
چوالیسویں رو۔ سفید اون سے ۶ نٹ۔ دو سلپ۔ چار نٹ۔ دو سلپ
چار نٹ۔

۴۵ ویں رو۔ ایک سلپ تین پرل۔ دو سلپ۔ چار پرل۔ دو سلپ۔
تین پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ایک پرل۔

۴۶ ویں رو۔ ایک سلپ چار نٹ۔ دو سلپ۔ چار نٹ۔ دو سلپ۔ چار نٹ
۴۷ ویں رو۔ ایک سلپ۔ تین پرل۔ دو سلپ۔ چار پرل۔ دو سلپ

دو پر ل۔ دو پر ل ایک ساتھ۔ ایک پر ل۔

۴۸ ویں رو۔ لال اون سے ۶ انٹ۔ بوٹ کے دوسرے حصہ کے لئے ۴۲ پھندے کاسٹ آن کرو۔

۴۹ ویں رو۔ ۳۷ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔

۵۰ ویں رو۔ سفید اون سے ۶ نٹ۔* دو سلپ۔ چار نٹ۔* پوری رو یوں ہی بناؤ۔ آخر میں دو سلپ۔ ایک نٹ بنالو۔

۵۱ ویں رو۔ ایک پر ل۔* دو سلپ چار پر ل۔* پوری رو ایسی ہی بناؤ آخر میں دو سلپ۔ تین پر ل۔ دو پر ل ایک ساتھ۔ ایک پر ل۔

۵۲ ویں رو۔ ایک سلپ۔ چار نٹ۔* دو سلپ۔ چار نٹ۔* پوری رو یوں ہی بناؤ۔ آخر میں دو سلپ۔ ایک نٹ۔

۵۳ ویں رو۔ ایک پر ل۔* دو سلپ۔ چار پر ل۔* پوری رو یوں ہی بناؤ آخر میں دو سلپ۔ دو پر ل۔ دو ایک ساتھ پر ل۔ ایک پر ل۔

۵۴ ویں رو۔ لال اون سے ۳۷ نٹ

۵۵ ویں رو۔ ۳۴ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ

۵۶ ویں رو۔ سفید اون سے ۶ نٹ۔* دو سلپ۔ چار پر ل۔* پوری رو یوں ہی بناؤ۔

۵۷ ویں رو۔ ایک سلپ۔ تین پر ل۔* دو سلپ۔ چار پر ل۔* آخر میں

دوسلپ۔ تین پرل۔ دوایک ساتھ پرل۔ ایک پرل۔

۵۸ ویں رو۔ ایک سلپ۔ چار نٹ۔* دوسلپ۔ چار نٹ۔* پوری رو یوں ہی بناؤ۔

۵۹ ویں رو۔ ایک سلپ۔ تین پرل* دوسلپ۔ چار پرل۔* پوری رو یوں ہی بناؤ۔ آخر میں دوسلپ۔ دو پرل۔ دوایک ساتھ پرل۔ ایک پرل۔

۶۰ ویں رو۔ لال اون سے ۴۴ نٹ۔

۶۱ ویں رو۔ ایک سلپ۔ دوایک ساتھ نٹ۔ ۲۸ نٹ۔ دوایک ساتھ نٹ ایک نٹ

۶۲ ویں رو۔ ایک سلپ۔ پانچ نٹ۔* دوسلپ۔ چار نٹ۔* پوری رو یوں ہی بناؤ۔ آخر میں دو نٹ بنالو۔

۶۳ ویں رو۔ ایک سلپ۔ دوایک ساتھ پرل۔ ۳ پرل۔* دوسلپ۔ چار پرل۔* پوری رو یوں ہی بناکر آخر میں دوسلپ کے بعد تین پرل۔ دوایک ساتھ پرل۔ ایک پرل۔

۶۴ ویں رو۔ ایک سلپ۔ چار نٹ۔* دوسلپ۔ چار نٹ۔* پوری رو۔ ایسی ہی بناکر آخر میں ایک نٹ بنالو۔

۶۵ ویں رو۔ ایک سلپ۔ دوایک ساتھ پرل۔ دو پرل۔* دوسلپ چار پرل۔* پوری رو یوں ہی بناکر آخر میں دوسلپ۔ دو پرل۔ دو پرل ایک ساتھ

ایک پرل۔ بنالو۔

۲۶۱۷ وین رو۔ لال اون سے ۲۰۸ نٹ بناکر کاسٹ آف کرلو۔ کام کا سیدھا حصہ اپنی طرف رکھکر ۲۴ پھندے لال اون سے اُن ۲۴ کاسٹ آن پھندوں کو بن لو۔ اور ۱۳ پھندے پشت پا کے لئے اوٹھالو۔ ۲۴ پھندے دوسری طرف کے حصہ پر سے بن لو۔ سوئیون پر ۶۱ پھندے ہون گے۔ پھر دو رو پلین بناکر کاسٹ آف کرلو۔

## موزہ کا حصہ

سفید اون سے بوٹ کے دونون طرف سے چوبیس ۲۴ پھندے اور سامنے سے ۱۳ پھندے پشت پا کے لئے اوٹھالو (کل ۶۱ پھندے) ۳۷ نٹ ۲۴ پھندے بائین ہاتھ کی سوئی پر چھوڑکر کام کو اولٹ لو۔ پھر ایک سلپ۔ دونٹ۔ ایک میک۔ ایک نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ دونٹ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ بائین ہاتھ کی سوئی پر ۲۳ پھندے چھوڑکر اولٹ لو۔ پھر ایک سلپ۔ ۱۱ پرل۔ دو پرل ایک ساتھ۔ * اولٹ کر ایک سلپ۔ دونٹ۔ ایک میک۔ ایک نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوی پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ دونٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ سلپ

گئی ہوئی پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ اولٹ کر ایک سلپ۔ ا پرل۔ دو ایک ساتھ پرل * ایسے ہی بناؤ۔ جب تک کہ ایک رو مین ۔ ۸ سوراخ گن سکو۔ اب دونون طرف ۱۶۔ ۱۶۔ اور پشت پل کے لئے ۱۳ پھندے رہجاوین گے۔ بائین ہاتھ کے کل پھندے پرل بنالو۔ (کل ۴۵ پھندے)

موزہ کی پہلی رو۔ سفید اون سے ایک سلپ دو نٹ۔ ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک میک اور دو ایک ساتھ نٹ۔ ۹۔ دفعہ بناؤ۔ پھر ایک میک۔ ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ نٹ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک میک۔ اور دو ایک ساتھ نٹ۔ دس دفعہ بناؤ۔ پھر ایک نٹ بنالو۔

دوسری رو۔ ۴۴ پرل

تیسری رو۔ پلین

چوتھی رو۔ پرل

پانچوین رو۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ ایک میک۔ اور دو نٹ ایک ساتھ۔ ۱۲۔ دفعہ بناؤ۔

دوسری رو سے پانچوین رو تک دو دفعہ اور بناؤ۔

چودہوین رو پرل۔

پندرہوین رو۔ دو نٹ۔ دو پرل۔ پوری رو یون ہی بناؤ۔

پندرہویں رو کے مطابق چھ رو اور بناؤ۔

بائیسویں رو۔ لال اون سے پرل بناؤ

تئیسویں رو۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ
ایک میک اور دو ایک ساتھ نٹ۔ ۲۱۔ دفعہ بناؤ۔

چوبیسویں رو۔ پرل

پچیسویں رو۔ پلین

چھبیسویں رو۔ پرل

ستائیسویں رو۔ ۲۳ ویں رو کے مطابق بناؤ

اٹھائیسویں رو۔ پرل

چار رو ربنگ کے بناؤ۔ دو پرل۔ دو پلین۔ پھر کاسٹ آف کرلو۔ اور
سوئی سے موزہ کا پچھلا حصہ سی لو۔

## شکل نمبر ۱۴

# تین سال سی پانچ سال تک کے بچون کا موزہ

## قبدر (پرنما) پیٹرن

سفید انڈیلوزن (Andalusian) اون۔ دو لوہے کی سوئیان

نمبر ۱۶۔

ربنگ کے لئے ۷۵ پھندے ڈالو۔

پہلی رو۔ چار نٹ۔ ایک پرل۔* دو نٹ۔ دو پرل۔ ۳ نٹ۔ دو پرل دو نٹ۔ ایک پرل۔* پوری رو یون ہی بناؤ۔ آخر مین چار نٹ بنالو۔

دوسری رو۔ چار پرل۔ ایک نٹ۔* دو پرل۔ دو نٹ۔ ۳ پرل۔ دو نٹ۔ دو پرل۔ ایک نٹ۔* پوری رو یون ہی بناؤ۔ اور آخر مین چار پرل بناؤ انھی دونون رو کے مطابق بناتے جاؤ حتی کہ ۳۰ رو بن جاوین۔

اکتیسوین و پہلی رو کے مطابق بناؤ۔

۳۲ وین رو۔ پرل۔

## نمونہ

پہلی رو۔ چار نٹ۔ ایک پرل۔* دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ۔ ایک میک۔ ایک نٹ۔ چار دفعہ ایک میک اور ایک نٹ بناؤ۔ پھر ایک نٹ۔ ایک سلپ ایک نٹ۔

سلپ کئے ہوئے اسٹچ کو اسپر سے اوتارو۔ ایک پرل۔* پوری رو یون ہی
بناکر آخر بین چار نٹ بنالو (سوئیون پر اب بڑھکر کل ۶۵ پھندے ہوگئے ہین)

دوسری رو۔ پرل

تیسری رو۔ چار نٹ۔ ایک پرل۔* دو ایک ساتھ نٹ پھر دو ایک ساتھ
نٹ۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ اور ایک نٹ چار دفعہ
بناؤ۔ پھر ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔
ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ایک پرل*
پوری رو یون ہی بناکر آخر بین چار نٹ بناؤ۔

چوتھی رو۔ پرل۔

تیسری اور چوتھی رو کے مطابق چار دفعہ اور بناؤ۔

تیرہوین رو (ڈگریز) دو نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو
اسپر سے اوتارو۔ ایک پرل۔ پھر تیسری رو کے مطابق جہان یہ * نشان شروع
ہے وہان سے اوس نشان کے ختم ہوتے تک بناہے اوسی طرح بناؤ۔
آخر بین دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ۔

چودہوین رو۔ پرل۔ (کل ۴۳ پھندے)

نمونہ کی رو کے شروع اور آخر بین چار چار پھندون کے بجاے تین تین
پھندے رہین گے۔

اونیسوین رو۔ (دوسرا ڈکریز) ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ایک پرل۔ پھر جسطرح تیسری رو مین اس نشان * سے اوسکو دوسرے نشان تک بنایا ہے۔ اوسی طرح بنالو۔ پھر دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ بناؤ۔

بیسوین رو۔ پرل۔ (کل ۶۱ پھندے رہجاوین گے)

اب نمونہ کے رو کے شروع اور آخر مین دو دو پھندے سادے بنانا چاہئین اور اسی طرح بناتے جاؤ حتی کہ ۷۵ پھندے رہجاوین (ہر پانچوین رو پر دو پھندے ڈکریز کرتے رہو)

تیسوین رو۔ پرل۔ (کل ۷۵ پھندے)

اکتیسوین رو۔ ایک سلپ۔ * دو ایک ساتھ نٹ۔ پھر دو ایک ساتھ نٹ ایک نٹ۔ ایک میک۔ چار دفعہ ایک میک اور ایک نٹ بناؤ۔ پھر ایک سلپ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ایک پرل۔ * پوری رو یون ہی بنالو۔

۳۲ وین رو۔ پرل

۳۱ وین اور ۳۲ وین رو کے مطابق بناتے جاؤ حتی کہ ۲۰ سو رو لمبان مین پنہچ جاوین۔

# ایڑی

پہلی رو۔ ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ ایک سیک۔ اور ایک نٹ۔ چار دفعہ بناؤ

ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ سے کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ سے کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ایک نٹ (کام کو) اولٹ کر

دوسری رو۔ ۱۵ پرل بناؤ۔ اور انہی دو روکے مطابق دو دو دفعہ اور بناؤ۔

ساتوین رو۔ چھ نٹ۔ ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ چھ نٹ۔

آٹھوین رو۔ ۱۳ پرل۔ ایک رو پرل اور ایک پلین۔ اسی طرح دو دو دفعہ اور بناؤ۔

پندرہوین رو۔ تین نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۸ نٹ

سولہوین رو۔ ۱۲ پرل

سترہوین رو۔ پلین

اٹھارہوین رو۔ پرل

اونیسوین رو۔ ۳ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۷ نٹ

بیسوین رو۔ ۱۱ پرل۔

اکیسویں ۔ رو ۔ پلین

بائیسویں رو ۔ پرل ۔

تئیسویں رو ۔ تین نٹ دو ایک ساتھ نٹ ۔ دو نٹ دو ایک ساتھ نٹ ۔ دو نٹ ۔

چوبیسویں رو ۹ پرل ۔

پچیسویں رو ۔ ۸ پھندے کاسٹ آف کرو ۔ اور ایڑی کی ایک طرف سے تین پھندے اوٹھائے ہوئے بن لو ۔* پھر ایک سیک تین پھندی اوٹھالو * یوں ہی دو دفعہ بناؤ ۔ (اسوقت ۱۶ اپھندے ہونگی) * دو ایک ساتھ نٹ ۔ پھر دو ایک ساتھ نٹ ۔ ایک نٹ ۔ ایک سیک چار دفعہ ایک نٹ ۔ اور ایک سیک بناؤ ایک سلپ ۔ ایک نٹ ۔ سلپ کیئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتار کر ایک سلپ ۔ ایک نٹ ۔ پھر سلپ کئے ہوئے پھندی کو اسپر سے اوتارو ۔ اور ایک پرل ۔* یوں ہی پوری رو بناؤ ۔ آخری پھندے کو پرل کی عوض پلین بناؤ

## ایڑی کی دوسری طرف کا حصہ

دوسری رو ۔ ۱۵ پرل ۔ اور ۱۴ ۔ رو ایڑی کے پہلے حصہ کے مانند بناؤ ۔

پندرہویں رو ۔ ۸ نٹ ایک سلپ ایک نٹ سلپ کیئے ہوئے پھندے کو اسپر اوتارو نٹ ۳

سولھویں رو ۔ ۱۲ پرل ۔

سترہویں رو ۔ پلین

اٹھارہویں رو ۔ پرل

اونیسویں رو ۔ ۷ نٹ ایک سلپ ایک نٹ سلپ کیئے ہوئے پھندی کو اسپر اوتارو نٹ ۳

بیسویں رو۔ اپرل۔

اکیسویں رو۔ پلین

بائیسویں رو۔ پرل

تیئیسویں رو۔ دو نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۳ نٹ۔

چوبیسویں رو۔ ۸ پھندے کاسٹ آف کرو۔ ایڑی کی طرف سے تین پھندے اوٹھاتے ہوے پرل بن لو۔ ٭ ایک میک۔ تین پھندے پرل نما اوٹھالو۔ ٭ دو دفعہ یوں ہی بناؤ۔ (اب سوئی پر ۱۶ پھندے ہوجائیں گے) پشت پا کے ۲۷۔ اور دوسری طرف کی ایڑی کے ۱۶ پھندے اوٹھے بناؤ۔

## پاؤں کا حصہ

پہلی رو۔ ۱۴ انٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ پشت پا کے ۲۷ پھندے نمونہ کے مطابق بناؤ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ۱۴ انٹ

دوسری رو۔ پرل۔ (ہر جفت رو پرل بنائی جائیگی)

تیسری رو۔ ۵ انٹ۔ ۲۷ پھندے نمونہ کے مطابق بناؤ۔ ۵ انٹ

پانچویں رو۔ ۱۳ انٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ پاؤں کے سامنے کا حصہ نمونہ کے مطابق بناؤ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ۱۳ انٹ

ساتویں رو۔ ۴۴ انٹ۔ پاؤں کے سامنے کا حصہ نمونہ کی مطابق بناؤ۔ ۴۴ انٹ۔

نویں رو۔ ۱۲ انٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ سامنے کا حصہ نمونہ کے مطابق بناؤ۔

ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ۱۲ انٹ

گیارھویں رو۔ ۱۳ انٹ سامنے کا حصہ نمونہ کے مطابق بناؤ ۱۳ انٹ۔

تیرھویں رو۔ ۱۱ انٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ سامنے کا حصہ نمونہ کے مطابق بناؤ

ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ۱۱ انٹ

پندرھویں رو۔ ۱۲ انٹ۔ سامنے کا حصہ نمونہ کے مطابق۔ ۱۲ انٹ

سولھویں رو۔ ۱۵ پھندے پرل۔

پندرھویں اور سولھویں رو کو نو نو دفعہ اور بناؤ۔

## پنجہ

پہلی رو۔ ۱۲ انٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۳ انٹ۔ تین ایک ساتھ نٹ تین نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ایک نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ تین نٹ۔ ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ تین نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ۱۲ انٹ۔

دوسری رو۔ ۴۳ پرل

تیسری رو۔ بلین

چوتھی رو۔ پرل

پانچوین رو۔ ۱۰ نٹ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۹ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔
سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ۱۰ نٹ۔

چھٹی رو۔ ۴۱ پرل

ساتوین رو۔ ۱۰ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۷ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ
سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ۱۰ نٹ۔

آٹھوین رو۔ ۳۹ پرل

نوین رو۔ نو نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۷ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔
سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔

دسوین رو۔ ۳۷ پرل

گیارہوین رو۔ ۹ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۵ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک۔
نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ۹ نٹ

بارہوین رو۔ ۳۵ پرل۔

تیرہوین رو۔ ۸ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۵ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک
نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ۸ نٹ۔

چودہوین رو۔ ۳۳ پرل

پندرہوین رو۔ دو نٹ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ اور دو ایک ساتھ نٹ

اسی طرح دس دفعہ بناکر آخری پھندے کو نٹ کرلو۔ اور پھر کاسٹ آف کرلو۔
اور پھندون کو ملاکر سی لو۔ اور موزہ بھی سوئی سے سی لو۔

# شکل نمبر ۱۵

ڈائس چیک پیٹرن (پانسہ نما)

## یہ موزہ پندرہ سولہ سال کی لڑکون کے لئے ہے

فاختئی اور آسمانی رنگ کے چار پلائی اسکاچ فنگرنگ (Scotch fingering) اون ½ ۴۔ اونس دونون رنگ ملاکر بنایا جاتا ہے۔
اور چار لوہے کی سوئیان نمبر ۱۲۔ استعمال کی جاتی ہین۔

آسمانی اون سے پہلی سوئی پر ۲۸ پھندے کاسٹ آن کرو۔ اور ۳۲ دوسری سوئی پر اور ۲۸۔ تیسری سوئی پر (پورے راؤنڈ بین ۸۸ پھندے۔)

پہلا راؤنڈ آسمانی رنگ کے اون سے۔ ایک نٹ۔ اور ایک پرل۔ پورا راؤنڈ بناؤ۔

دوسرا راؤنڈ۔ فاختئی رنگ کے اون سے۔ ایک نٹ۔ اور ایک پرل۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

انہی دونون راؤنڈ کے مطابق بناؤ حتیٰ کہ ۳۶۔ راؤنڈ بنجاوین تیسری سوئی کے بیچ

ایک پھندا اوتار کر دوسری سوئی پر کر لو۔ تاکہ ۲۸۔ ۳۳۔ اور ۲۷۔ پھندے سوئیوں پر ہوں۔ نمونہ کا پہلا راؤنڈ۔ ایک ایک پھندا فاختئی اور آسمانی رنگ کے اون سے بناؤ۔ اور پورا راؤنڈ یوں ہی بناؤ۔

دوسرا راؤنڈ۔ دو پھندے آسمانی رنگ کے اون سے نٹ کرو۔ پھر ایک فاختئی رنگ اور ایک آسمانی رنگ سے چار دفعہ بناؤ۔ تین پھندے فاختئی رنگ سے ایک آسمانی رنگ سے اور پھر چار دفعہ ایک آسمانی اور ایک فاختئی رنگ سے بناؤ۔ اور اسی طرح پورا راؤنڈ بناؤ۔

تیسرا راؤنڈ۔ آسمانی اون سے تین پھندے بناؤ۔ اور ایک فاختئی رنگ سے اور ایک آسمانی رنگ سے اسی طرح تین دفعہ بناؤ۔ پھر پانچ پھندے فاختئی رنگ سے بناؤ۔ اور پھر ایک آسمانی رنگ سے اور ایک فاختئی رنگ سے بنا کر۔ اسی طرح تین دفعہ اور بناؤ۔ دو آسمانی رنگ کے پھندے بناؤ اور اسی طرح پورا راؤنڈ بناؤ۔

چوتھا راؤنڈ آسمانی رنگ سے چار پھندے بناؤ۔ ایک پھندا فاختئی رنگ سے اور ایک آسمانی رنگ سے پھر ایک فاختئی اور ایک آسمانی رنگ سے بناؤ۔ اور پھر سات پھندے فاختئی رنگ سے اور ایک آسمانی رنگ سے اور ایک فاختئی رنگ سے اور ایک آسمانی رنگ سے اور ایک فاختئی رنگ سے اور تین آسمانی رنگ سے اور یوں ہی پورا راؤنڈ بناؤ۔

پانچوان راؤنڈ۔ ایک پھندا فاختئی رنگ سے بناؤ۔ چار پھندے آسمانی رنگ سے ایک فاختئی رنگ سے۔ ایک آسمانی رنگ سے۔ چار فاختئی رنگ سے ایک آسمانی رنگ سے چار فاختئی رنگ سے ایک آسمانی رنگ سے ایک فاختئی رنگ سے چار آسمانی رنگ سے۔ اور یون ہی پورا راؤنڈ بناؤ۔

چھٹا راؤنڈ۔ دو پھندے فاختئی رنگ سے اور چار آسمانی رنگ سے چار فاختئی رنگ سے۔ تین آسمانی رنگ سے چار فاختئی رنگ سے۔ چار آسمانی رنگ سے ایک فاختئی رنگ سے اور پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

ساتوان راؤنڈ۔ پانچویں راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔

آٹھوان راؤنڈ۔ چوتھے راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔

نوان راؤنڈ۔ تیسرے راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔

دسوان راؤنڈ۔ دوسرے راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔

گیارھوان راؤنڈ۔ ایک پھندا آسمانی رنگ سے اور ایک فاختئی رنگ سے اسی طرح پورا راؤنڈ بناؤ۔

بارھوان راؤنڈ۔ ایک پھندا شروع اور ایک آخرین انگریزی کرو۔ اور فاختئی رنگ پر آسمانی رنگ سے اور آسمانی پر فاختئی رنگ سے بناؤ۔

تیرھوان راؤنڈ۔ ایک پھندا فاختئی رنگ سے۔ * پھر دو پھندے فاختئی رنگ سے ایک پھندا آسمانی رنگ سے۔ ایک فاختئی رنگ سے۔ اور چار دفعہ

ن ۔ ایک فاختئی ۔ ایک آسمانی ۔ ایک فاختئی ۔ چار
یون ہی بناؤ ۔ ٭ پورا راونڈ یون ہی بناؤ آخری پھندے کو فاختئی
رنگ سے بناؤ ۔

چودہوان راونڈ ۔ ایک پھندا فاختئی رنگ سے ٭ پھر تین فاختئی رنگ سے
ایک آسمانی رنگ سے ۔ ایک فاختئی رنگ سے ۔ تین دفعہ ایک آسمانی اور
بناؤ ۔ پھر پانچ آسمانی رنگ سے ۔ پھر ایک فاختئی اور
تین دفعہ بناؤ ۔ پھر دو فاختئی رنگ سے
راونڈ یون ہی بناؤ ۔ آخری پھندا فاختئی رنگ سے بناؤ ۔

پندرہوان راونڈ ۔ ایک فاختئی رنگ سے ۔ ٭ پھر چار فاختئی رنگ سے
ایک آسمانی رنگ سے ۔ ایک فاختئی رنگ سے ۔ ایک آسمانی رنگ سے
ایک فاختئی رنگ سے ۔ سات آسمانی رنگ سے ۔ ایک فاختئی رنگ سے
ایک آسمانی رنگ سے ۔ ایک فاختئی رنگ سے ۔ ایک آسمانی رنگ سے
تین فاختئی رنگ سے ۔ ٭ پورا راونڈ یون ہی بناؤ ۔ آخری پھندے کو
فاختئی رنگ سے بناؤ ۔

سولھوان راونڈ ۔ ایک انگریزی ۔ ایک پھندا فاختئی رنگ سے ۔ ٭ ایک آسمانی
چار فاختئی ۔ ایک آسمانی ۔ ایک فاختئی چار آسمانی ۔ ایک فاختئی ۔ چار آسمانی
ایک فاختئی ۔ ایک آسمانی چار فاختئی ٭ پورا راونڈ یون ہی بناؤ اور آخری پھندا فاختئی اور انگریزی

ایک انگریز بناؤ۔

سترہوان راؤنڈ۔ دو پھندے [illegible] دو آسمانی [illegible]

چار آسمانی۔ تین فاختئی۔ چار آسمانی۔ چار [illegible]

بناؤ۔ آخر مین دو پھندے آسمانی

اٹھارہوان راؤنڈ۔ دو پھندے [illegible] آسمانی۔ چار فاختئی [illegible]

آسمانی۔ ایک فاختئی۔ چار آسمانی۔ ایک [illegible]

آسمانی۔ چار فاختئی۔ * پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔ [illegible]

[illegible] ایک فاختئی بناؤ۔

اونیسوان راؤنڈ۔ دو فاختئی۔ * پھر چار پھندے فاختئی۔ ایک آسمانی۔ ایک

فاختئی۔ ایک آسمانی۔ ایک فاختئی۔ سات آسمانی۔ ایک فاختئی۔ ایک آسمانی ایک

فاختئی ایک آسمانی۔ تین فاختئی۔ * پورا راؤنڈ یون ہی۔ اور آخر کے دو

پھندے فاختئی بناؤ۔

بیسوان راؤنڈ۔ ایک انگریز۔ دو پھندے فاختئی۔ * تین فاختئی۔ ایک

آسمانی۔ ایک فاختئی۔ اسی طرح ایک آسمانی اور ایک فاختئی۔ دو دفعہ اور بناؤ

پھر پانچ آسمانی پھر ایک فاختئی اور ایک آسمانی۔ تین تین دفعہ پھر دو فاختئی

* پورا راؤنڈ یون ہی۔ اور آخر کے دو پھندے فاختئی رنگ کے اون سے

بناؤ۔ اور ایک پھندا انگریز کرو۔

اکیسوان راؤنڈ۔ ایک پھندا فاختئی۔ ایک آسمانی۔ ایک فاختئی۔ * پھر و فاختئی ایک آسمانی۔ اور ایک فاختئی۔ چار دفعہ بناؤ۔ پھر تین آسمانی۔ ایک فاختئی۔ چار دفعہ ایک آسمانی اور ایک فاختئی۔ * پورا راؤنڈ یون ہی اور آخر مین دو فاختئی اور ایک آسمانی بناؤ۔

بائیسوان راؤنڈ۔ ایک آسمانی۔ اور ایک فاختئی۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

تئیسوان راؤنڈ۔ فاختئی کے اوپر آسمانی اور آسمانی پر فاختئی بناؤ۔ یہ پہلے راؤنڈ کے مطابق بنایا جائیگا ۲۲۔ راؤنڈ مین پورا نمونہ ختم ہوتا ہے۔ اور یون ہی برابر بناتے جاتے ہین۔ چوبیسوین اور ۲۸ وین راؤنڈ کے شروع اور آخر مین ایک ایک پھندا بڑہنا ہے۔ جو پنڈلی کے لئے ہوتا ہے۔ اور اکتالیس چھتالیس وانچاس و ۵۳۔ اور ۵۷ و ۶۱ و ۶۵ و ۷۵ و ۸۱۔ و ۸۷ و ۹۳ و ۹۹ و ۱۰۳۔ و ۱۰۷۔ اور ایک سو گیارہوین راؤنڈ مین ڈکریز ہوتا ہے۔ اور سوئیون پر ۸۵ پھندے رہجاتے ہین انمین ایک پھندا بڑہا کر ۸۶ پھندے کر لئے جاوین۔ اور نمونہ کی مطابق بناتے جاؤ حتی کہ ۱۵۵ پھندے بنجاوین (نمونہ کی سات پٹریان بنی ہین)

اب فاختئی اون توڑ کر آسمانی رنگ کے اون سے ایڑی بنالی جاے۔ اور پہلی سوئی پر سے ۸ پھندے نٹ کرو پھر اولٹ کر ۳۵ پرل بناؤ۔ انہین ۳۵۔ پھندون کو ۳۴۔ رو بنالو۔ ایک رو پرل۔ ایک پلین۔ پشت پاکے ۳۱ پھندون کو دو سوئیون پر اوتارلو۔ اور جسطرح دوسرے موزون کی ایڑیان بنائی جاتی ہین۔

اوسی طرح اسکی بھی ایڑی بنالی جاے۔ اور پیشت پاپر ڈالس چیک پیٹرن
(پانسہ نما) بناؤ۔ اور تلوے کا حصہ سادہ رہیگا۔

## پنجہ

آسمانی رنگ کے اون سے جسطرح دوسرے موزون کا بنایا جاتا ہے
اسکا بھی بنالیا جاے۔

# شکل نمبر ۱۶

---

## رنگ وڈ

یہ موزہ پانچ چھ سال کے بچون کے لئے ہے اور انڈولیوزن۔
(Andalusian) خاکی اون سے بنایا گیا ہے۔ اسکی بناوٹ مین
چار سوئیان لوہے کی نمبر ۱۶۔ استعمال کی جائین گی۔
آٹھ انچ ٹانگ کی لمبائی اور ساڑھے پانچ انچ پاؤن کی ہے تین اونس
اون مین دو جوڑ موزے تیار ہوتے ہین۔
پہلی سوئی پر ۲۲ پھندے اور دوسری پر سولہ اور تیسری پر ۲۲ ڈالو (کل
۶۰ پھندے) اوپر کے حصہ کے لئے ۲۰ راؤنڈ رِبنگ بناؤ ۳۔نٹ۔ اور ایک پل۔
رنگ وڈ نمونہ۔

پہلا راؤنڈ۔ پلین۔ تیسری سوئی کے آخری پھندے کو سیم اسٹچ کے لئے پرل بناؤ۔

دوسرا راؤنڈ پلین۔ اور سیم اسٹچ پرل۔

تیسرا راؤنڈ۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ انہین تین راؤنڈ کے مطابق بناتے جاؤ حتی کہ ۳۳۔ راونڈ بنجاوین۔

چونتیسوان راؤنڈ۔ پورا راؤنڈ سادہ اور سیم اسٹچ پرل بناؤ۔

پینتیسوان راؤنڈ (گھٹانا شروع ہوتا ہے) دو نٹ۔ ایک سلپ دو ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ پورا راؤنڈ پلین بناکر آخر کے چھ پھندے چھوڑ دئے جائین۔ انکو تین ایک ساتھ اور دو نٹ۔ اور سیم اسٹچ پرل بناؤ۔

چھتیسوان راؤنڈ۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔ پہلے تین راؤنڈ کے مطابق دو دفعہ (۶ راؤنڈ) اور بناؤ۔ پھر چونتیسوین راؤنڈ سے چھتیسوین تک جسطرح بنایا ہے دو دفعہ اور بناؤ۔ اب تینون سوئیون پر ۱۶۔۱۶ پھندے رہجائین گے (کل ۴۸ پھندے) پہلی اور دوسری اور تیسری راؤنڈ کے مطابق بناتے جاؤ۔ حتی کہ ۲۵ بندیان بنجاوین (۷۵۔ راؤنڈ)

## ایڑی

پہلی سوئی پر سے ۱۲ پھندے نٹ کرو اور باقی چار پھندون کو دوسری

سوئی پر اوتارلو۔ پھر اولٹ کر پہلا پھندا سلپ کرو۔ ۱۱ پرل سیم اسٹیچ نٹ ۱۲۔
پرل بناؤ۔ اب ایک سوئی پر ۲۵ پھندے ایڑی کے لئے ہو جائینگے ۲۳
پھندے پشت پا کے لئے دو سوئیون پر اوتارلو

تیسری رو۔ ایک سلپ۔ ۱۱ نٹ۔ سیم اسٹیچ پرل۔ ایک نٹ۔ اور ایک
پرل۔ پانچ دفعہ بناؤ۔ دو نٹ۔

چوتھی رو۔ ایک سلپ۔ ۱۱ پرل سیم اسٹیچ نٹ۔ ایک پرل اور ایک نٹ۔
پانچ دفعہ بناؤ۔ دو پرل۔

پانچوین رو۔ ایک سلپ۔ ۱۱ نٹ۔ سیم اسٹیچ پرل ۱۲ نٹ۔

چھٹی رو۔ ایک سلپ۔ ایک پرل۔ پانچ دفعہ ایک نٹ۔ اور ایک پرل بناؤ
سیم اسٹیچ نٹ۔ ۱۲ پرل۔

ساتوین رو۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ اور ایک پرل چھ دفعہ بناؤ۔ ۱۲ نٹ

آٹھوین رو ایک سلپ۔ ۱۱ پرل سیم اسٹیچ پلین۔ ۱۲۔ پرل تیسری رو سے
آٹھوین۔ رو تک جسطرح بنایا ہے اسی طرح ایک دفعہ اور بناؤ۔

پندرہوین رو۔ ۱۲ نٹ۔ سیم اسٹیچ پرل۔ ۱۲ نٹ

سولھوین رو۔ ۱۲ پرل سیم اسٹیچ نٹ۔ ۱۲ پرل

پندرہوین اور سولھوین رو کے مطابق دو دو رو اور
بناؤ

## ایڑی موڑنا

ایک سلپ ۲۴ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ اولٹ کر ایک سلپ۔ ۵ پرل۔ دو ایک ساتھ پرل بناؤ۔ اولٹ کر۔ * ایک سلپ۔ ۵ نٹ۔ ایک سلپ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ اولٹ کر ایک سلپ۔ ۵ پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ اولٹ کر * ایسے ہی بناؤ۔ حتیٰ کہ دونون طرف کے سب پھندے ختم ہوجائین اور صرف بیچ کے سات پھندے رہجائین۔

## پاؤن کا حصہ

سات پھندے بن لو۔ اور ایڑی کی ایک طرف کے پھندے اوٹھالو دو پھندے اور اوٹھا کر ایک میک۔ تین پھندے اوٹھا کر ایک میک پھر تین پھندے اوٹھا کر ایک میک۔ پھر تین پھندے اوٹھالو۔ اور پشت پا کے ۲۳ پھندون کو ایک سوئی پر بن لو۔ تیسری سوئی پر تین پھندے اوٹھا کر۔ ایک میک۔ پھر تین پھندے اوٹھا کر ایک میک۔ پھر تین پھندے اوٹھا کر ایک میک۔ اور پھر دو پھندے اوٹھالو۔ چار پھندے ایڑی کی اوپر کی حصہ مین سے لے لو۔ اب سوئیون پر ۱۷۔ ۲۳۔ اور ۱۸ پھندے ہونے چاہئین

دوسرا راؤنڈ۔ پلین

تیسرا راؤنڈ۔ دو پھندے چھوڑ کر سب پلین بناؤ۔ اور ان دو پھندون کو ایک ساتھ بن لو۔ اور پشت پا کے ۳۴ پھندون کو ایک پلین اور ایک پرل بناؤ تیسری سوئی پر۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ، سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو اور پورا پلین بناؤ۔

دو راؤنڈ اور پلین بناؤ۔

تیسرے اور چوتھے اور پانچوین راؤنڈ کے مطابق پانچ دفعہ اور بناؤ۔

اب سوئیون پر ۱۱۔ ۲۳۔ اور ۱۲ پھندے رہین گے (کل ۴۶ پھندے)

اکیسوان راؤنڈ۔ ۱۱ نٹ پشت پا کے پھندون کو ایک پرل۔ اور ایک نٹ بناؤ تیسری سوئی کے ۱۲ پھندے نٹ کرو۔ اور دو راؤنڈ پلین بناؤ۔

اکیسوین اور بائیسوین۔ اور تئیسوین راؤنڈ کے مطابق آٹھ دفعہ اور بناؤ۔

پھر چھ راؤنڈ پلین بناؤ (راؤنڈ مین ۴۶ پھندے ہونے چاہئین)

## پنجہ

*پہلی سوئی پر تین پھندے آخر کے چھوڑ کر سب پلین بناؤ ان تین پھندونکو دو ایک ساتھ بنا کر ایک نٹ کرلو پشت پا کے پھندون کو ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ، سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو تین پھندے چھوڑ کر سب پلین بناؤ اور ان تین پھندون کو دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ تیسری سوئی پر ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ، سلپ کئے ہوئے پھندے کو



شکل نمبر ١٧

اسپر سے اوتارو۔ اور آخر تک پلین بناو۔ یون ہی بنلتے جاؤ جب تک کہ ۵-۱۱- اور ۶ پھندے سوئیون پر رہجاوین۔ اور تیسری سوئی پر پہلی سوئی کے پھندے بن لو اور دونون سوئیون کے پھندے ایک ساتھ بنکر اوتارلو۔

## شکل نمبر ۱۷

---

## بچہ کا بوٹ

اسکے لئے ایک اونس سے کچھ زیادہ انڈولیوزن (Andulusian) اون۔ اور چار لوہے کی سوئیان نمبر ۱۶۔ اور ایک گز گلابی ربن (Ribbon) کی ضرورت ہوگی پہلی سوئی پر ۳۴ پھندے اور دوسری دونون پر ۱۲-۱۲ پھندے (کل ۵۶ پھندے) کاسٹ آن کرو۔ اور دو راؤنڈ پرل بناؤ

تیسرا راؤنڈ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ ایک میک۔ ایک نٹ ایک میک۔ ایک نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

چوتھا راؤنڈ۔ پلین

تیسرے اور چوتھے راؤنڈ کے مطابق تین دفعہ اور بناؤ۔ اور پھر دو راؤنڈ پرل بناؤ۔ پھر تیسرے راؤنڈ سے یہان تک ایک دفعہ اور بناؤ۔ (حاشیہ ختم ہوگیا) پھر دو ایک ساتھ نٹ۔ چار نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ ×

پانچ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ یونہی تین دفعہ بناؤ۔ ۲۰ نٹ آب ۵۰ پھندے سوئیون پر رہجائین گے۔ دوسری سوئی سے تین پھندی پہلی سوئی پر لے لو۔ تاکہ پہلی اور دوسری سوئی پر پندرہ پندرہ اور تیسری پر ۲۰ پھندے ہوجائین۔

پہلا راؤنڈ دو پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ یونہی پانچ دفعہ اور بناؤ (اتنا بنانے سے تیسری سوئی تک پہونچ جائین گے) تین تین اوبھری ہوئی لکیرین ایک ایک سوئی پر ہونگی۔ اور تیسری سوئی پر دو پرل ایک نٹ۔ ایک پرل ۱۱ نٹ۔ دو پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ بناؤ

دوسرا راؤنڈ۔ پہلے راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔

تیسرا راؤنڈ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ دو پرل۔ ایک نٹ۔ یون ہی پانچ دفعہ بناؤ۔ اور تیسری سوئی پر ایک پرل۔ ایک نٹ۔ دو پرل ایک نٹ۔ نو پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ دو پرل۔ ایک نٹ بناؤ

چوتھا راؤنڈ۔ تیسرے راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔

انہی چارون راؤنڈ کے مطابق بناتے جاؤ حتی کہ ۳۲ راؤنڈ بن جاوین (راؤنڈ مین پچاس پھندے ہون گے)

تینتیسوان راؤنڈ۔ پلین

چونتیسوان راؤنڈ (ربن ڈالنے کے لئے سوراخ) ایک میک۔ اور دو

ایک ساتھ نٹ۔ ۱۷ دفعہ بناؤ۔ سامنے کے ۱۲ پھندے سادے بناؤ۔
پھر ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ بناؤ۔
پینتیسواں راؤنڈ۔ ۳۵ نٹ۔ نو پرل۔ چھ نٹ۔ (اگر ربن ڈالنا
ناپسند ہو تو معمولی طریقہ سے بنا لیا جائے)

## ایڑی

باسکٹ پیٹرن (Basket pattern) مین بنائی گئی ہے۔
پہلی رو۔ (پہلی سوئی پر) دو نٹ۔ اور دو پرل سات دفعہ بناؤ۔
(اسکے بناتے وقت بیچوں بیچ مین دو ایک ساتھ بنانا چاہیئے تاکہ ایک
پھند الگھٹ جاے) ایڑی کے لئے ۲۸ پھندے چاہئیں۔ دوسری
سوئی کا آخری پھندا تیسری سوئی پر اوتار لیا جاے اور پشت پا کے ۱۲۔
پھندے دوسری سوئی پر اوتار دینا چاہیئے۔ ایڑی کے پھندے بناتے وقت
پہلا گھر سلپ کر لینا چاہیئے۔

دوسری رو۔ دو نٹ۔ اور دو پرل۔ سات دفعہ بناؤ۔

تیسری رو۔ پلین

چوتھی رو۔ دو پرل۔ اور دو نٹ۔ سات دفعہ بناؤ۔

پانچوین رو۔ چوتھی رو کے مطابق بناؤ۔

چھٹی رو۔ پرل۔ اور اسی نمونہ کے مطابق ۱۸ وین رو تک بناؤ

پھر ایڑی اولٹ کر۔ ۱۶ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ پھر اولٹ کر پانچ پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔* پھر اولٹ کر پانچ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ پھر اولٹ کر پانچ پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔* یون ہی بنُاتے جاؤ حتیٰ کہ چھ پھندے رہجاوین۔

## پاؤن کا حصہ

ایڑی کے چھ پھندے بُن کر اسی سوئی پر ایڑی کے دوسری طرف کے ۱۴ پھندے اوٹھالو۔ دوسری سوئی پر پشت پا کے پھندے بناؤ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ دو پرل۔ ایک نٹ۔ ۹ پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ دو پرل۔ ایک نٹ۔ دوسری سوئی پر ایڑی کے دوسری طرف سے ۱۴ پھندے اوٹھالو۔ اور دو پھندے پہلی سوئی پرسے اوتارلو۔ اب ۱۸۔ ۲۱۔ اور ۱۶ پھندے سوئیون پر ہون گے۔

دوسرا راؤنڈ۔ پہلی سوئی کے پھندون کو دو پرل اور دو نٹ بناؤ۔ پشت پا کے پھندون کو ایک نٹ۔ دو پرل ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ۱ نٹ دو پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ تیسری سوئی پر دو پرل۔ اور دو نٹ۔ سب بناؤ۔

تیسرا راؤنڈ دوسرے راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔

چوتھا راؤنڈ۔ پہلی سوئی پر آخر کے تین پھندے چھوڑ کر سب پلین بناؤ۔ اور ان کو دو ایک ساتھ اور ایک نٹ بناؤ۔ پشت پا کے پھندے ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ دو پرل۔ ایک نٹ۔ ۹ پرل۔ ایک نٹ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ دو پرل۔ ایک نٹ۔ تیسری سوئی پر ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ اور سب پلین بناؤ۔

پانچوان راؤنڈ (پہلی سوئی پر) دو نٹ۔ اور دو پرل۔ چار دفعہ بناؤ۔ پھر ایک نٹ۔ پشت پا کے پھندے جسطرح چوتھے راؤنڈ مین بنائے ہین اوسی طرح بناؤ۔ تیسری سوئی پر ایک نٹ۔ دو پرل۔ اور دو نٹ۔ اور دو پرل آخر تک بناؤ۔

چھٹا راؤنڈ۔ پہلی سوئی جیسے پانچوین راؤنڈ کی بنائی ہو ویسی ہی بناؤ۔ پشت پا پر ایک نٹ۔ دو پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ۱۱ نٹ۔ دو پرل۔ ایک نٹ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ تیسری سوئی پر جسطرح پانچوین راؤنڈ مین بنایا ہے اوسی طرح بناؤ۔

ساتوان راؤنڈ۔ آخر کے تین پھندے چھوڑ کر سب پلین بناؤ۔ اور ان تین پھندون کو جیسے پہلے گھٹایا ہے اوسی طرح گھٹالو۔ پشت پا کے پھندے چھٹے راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔ تیسری سوئی کو سادہ بناؤ اور جہان گھٹایا ہے وہان گھٹالو۔ اور اسی طرح بناتے جاؤ حتیٰ کہ ۱۱۔ ۹ اور ۱۲ پھندے سوئیون پر

رہجاین اسی طرح تین راؤنڈ اور بناؤ۔ (باسکٹ پیٹرن کی آٹھ لکیرین چلونی چاہیئین)
اور چھ راؤنڈ باسکٹ پیٹرن کے بناؤ (پہلی سوئی پر ایک پھند اگھٹالینا چاہیئے
تاکہ نمونہ ٹھیک آسکے)

## پنجہ

باسکٹ پیٹرن مین بنایا گیا ہے۔

پہلا راؤنڈ۔ جب آخر کے تین پھندے رہجاوین اونکو دو ایک ساتھ نٹ
اور ایک نٹ بنالو۔ پشت پاکی سوئی پر۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ سلپ
کئے ہوے پھندے کو اسپر اونار دو نمونہ کے مطابق بناؤ۔ آخر کے تین
پھندون کو دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ تیسری سوئی پر ایک نٹ۔ ایک سلپ
ایک نٹ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر اوتارو۔ اور آخر تک نمونہ کے
مطابق بناؤ۔

دوسرا راؤنڈ۔ نمونہ کے مطابق بغیر گھٹائے ہوے بناؤ۔ اور ہر دوسرے راؤنڈ کے
پہلے راؤنڈ کے مطابق گھٹاؤ۔ حتی کہ ۱۲ پھندے رہجاوین پھر اوتار کر سی لو۔

## شکل نمبر ۱۸

## بلدار زنانہ موزہ

اس موزہ کے پچھلے طرف رب اور سامنے کے رخ پر بلدار بنایا جاتا ہے
آٹھ گوے لکون (Buccon) اونیا چار پلیٹ وکٹوریہ یارن (Victoria
yarn) جو رنگ مرغوب ہو اور چار لوہے کی سوئیاں استعمال کیجاتی ہیں۔
اگر چھوٹا موزہ بننا ہے تو نمبر ۱۶۔ کی سوئیاں استعمال کی جائیں
اور اگر بڑا موزہ بنانا ہے تو نمبر ۱۵۔ کی سوئیوں سے بنایا جاوے۔
پہلی سوئی پر ۴۴۔ دوسری سوئی پر ۳۲۔ تیسری سوئی پر ۴۴ پھندے ڈالو۔
(کل ۱۲۰ پھندے ہوں گے)

۴۰۔ راؤنڈ رب نٹنگ کرو۔ ایک نٹ۔ اور ایک پرل۔

اکتالیسواں راؤنڈ۔ ۳ نٹ۔ اور ایک پرل۔ گیارہ دفعہ بناؤ۔ پھر ۳ نٹ
دو پرل۔ ۶ نٹ۔ دو پرل۔ ۲ نٹ۔ ایک انگریزی پھندے کے آگے اور ایک
انگریز پھندے کے پیچھے۔ دو نٹ۔ دو پرل۔ ۶ نٹ۔ دو پرل۔ ۳ نٹ۔
اور ایک پرل ۱۲۔ دفعہ بناؤ۔ (راؤنڈ میں ۱۲۱ پھندے ہوں گے۔)

بیالیسواں راؤنڈ۔ تین نٹ۔ اور ایک پرل۔ ۱۱ دفعہ بناکر۔ ۳ نٹ۔
دو پرل۔ ۶ نٹ۔ دو پرل۔ ۶ نٹ۔ دو پرل۔ ۶ نٹ۔ دو پرل۔ ۳ نٹ۔

اور ایک پرل۔ ۱۲ دفعہ بناؤ۔ تیسری سوئی کا آخری پھندا جو پرل ہے وہ سیم اسٹچ مقرر کیا جاوے گا۔

بیالیسوین راؤنڈ کے مطابق بناتے جاؤ جب تک کل سات انچہ ہو جاوے

* بعد کی راؤنڈ۔ ۳ نٹ۔ اور پرل۔ ۱۱۔ دفعہ بناؤ۔ پھر ۳ نٹ۔ دو پرل (بل کی موڑ) تین پھندون کو ایک دوسری سوئی پر اوتار لو اور انکو سامنے چھوڑ کر تین پھندے بن لو۔ اور پھر ان تین چھوڑے ہوے پھندون کو بائین ہاتھ کی سوئی پر لے کر بُن لو۔ دو پرل۔ پھر ایک بل۔ دو پرل۔ ایک بل دو پرل ۳ نٹ اور ایک پرل ۱۲۔ دفعہ بنا کر اس راؤنڈ کے بعد ۹ راؤنڈ بیالیسوین راؤنڈ کے مطابق اور بناؤ۔ * ایسے ہی بناؤ حتی کہ ۱۳۔ انچہ بنجاوے۔

ڈکریز کی پہلی راؤنڈ (بل کے موڑنے کی تیرہوین دفعہ) ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ تین نٹ۔ ایک پرل۔ آخر کے پانچ پھندے چھوڑ کر کل نمونہ کے مطابق بنا لو۔ ان پانچ پھندون کو تین ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ سیم اسٹچ پرل۔ اسی طرح ہر دسوین راؤنڈ پر گھٹاؤ حتی کہ ۱۸۔ پھندے رہجاین۔ ان ۱۸ پھندون کو نمونہ کے مطابق ۳۶۔ راؤنڈ بناؤ۔ (۴۔ انچہ)

## ایڑی

تین نٹ۔ اور ایک پرل۔ پانچ دفعہ بناؤ۔ پھر اولٹکر ایک سلپ۔ ۳ پرل

اور ایک نٹ بناؤ حتیٰ کہ ۱۰ پھندے ہو جائین۔ سامنے کے ۴۰ پھندی دوسری سوئی پر اوتار کر چھوڑ دو۔ ۲۰ رو رب اسٹچنگ کے بناؤ۔ پھر ایک رو پلین اور ایک رو پرل۔ ۲۰۔ رو بناؤ (سیم اسٹچ قائم رکھنا چاہئیے) اور شروع کے پھندے کو ہمیشہ سلپ کرنا چاہئیے۔

## ایڑی کی موڑ

۲۲ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ایک نٹ اولٹ کر ۵ پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ایک پرل۔ پھر اولٹ کر ۶ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ایک نٹ۔ اولٹ کر ۷ پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ایک پرل۔ اولٹکر ۸ نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندی کو اسپر سے اوتارو۔ اولٹکر ۹ پرل۔ دو ایک ساتھ پرل۔ ایک پرل۔ یون ہی بناتی جاؤ ہر رو مین ایک پھند ازیادہ بن لو تا کہ ایڑی کے بیچ کا حصہ بڑہ جاے اور یون ہی بناتے جاؤ حتیٰ کہ ادہر ادہر کے سب پھندی گھٹ جائین اور بیچ کے ۲۳۔ پھندے رہجاوین۔

## پاؤن کا حصہ

پہلا راونڈ۔ ان ۲۳ پھندون کو پلین بناؤ۔ اور ۲۶ پھندے ایڑی کے ایک طرف سے اوٹھالو۔ تین پھندے پشت پا کی سوئی پر سے اوتار لو۔ دوسری

سوئی پر ۲۴ پھندے پشت پاکے لئے ربنگ کے یون بناؤ۔ایک پرل۔
۳ نٹ۔۲ پرل۔۶ نٹ ۲ پرل۔۶ نٹ۔۲ پرل۔۶ نٹ۔۲ پرل۔۴ نٹ ایک
پرل تیسری سوئی پر پشت پاکے جو تین پھندے ہین اونھین بن لو اور ایڑی
کی دوسری طرف سے ۲۶ پھندے اوٹھا کر بن لو۔۱۲ پھندے ایڑی کے
اوپر کے حصے سے بن لو۔

دوسرا راونڈ۔پہلی سوئی کے پھندے پلین اور پشت پاکے پھندے
رب بناؤ۔اور تیسری سوئی کے بھی پلین بناؤ۔

تیسرا راونڈ۔پہلی سوئی پر ۵ پھندے آخر کے چھوڑ کر سب پلین بناؤ اوران
پانچ پھندون کو دو ایک ساتھ نٹ۔۳ نٹ کرلو۔اور پشت پاکے پھندون کو
رب بناؤ۔تیسری سوئی پر ۳ نٹ۔ایک سلپ۔ایک نٹ۔سلپ کئے ہوے
پھندے کو اسپر سے اوتارو۔اور سب پھندے پلین بناؤ۔

چوتھا راونڈ۔پہلی سوئی پلین۔پشت پاکے پھندے رب تیسری سوئی پلین
تیسرے اور چوتھے راونڈ کے مطابق بناتے جاؤ حتی کہ کل ۹۰ پھندے
رہجاوین۔اور ہر دسوین راونڈ پر پشت پاکے پھندون کو بل دیدینا چاہئے انھی ۹۰
پھندونکو بناتے جاؤ حتی کہ ½ ۷۔انچہ ایڑی ملاکر بنجاوے۔

## پنجہ

پہلا راونڈ۔ پہلی سوئی کے پھندے پلین۔اور پشت پاکی پھندے یون بناؤ

چار نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ تیسری سوئی کی آخری دو پھندے ایک ساتھ بنالو اور سب پلین بناؤ۔ اب راؤنڈ مین ۷۲ پھندے رہجائینگے پُشت پا کے دو دو پھندے دونون طرف سے دوسری دو سوئیون پر اوتار لو۔ پھر ہر سوئی پر ۲۴۔۲۴ پھندے ہو جائین گے۔

دوسرا راؤنڈ پلین

تیسرا راؤنڈ۔ پہلی سوئی پر۔ ایک نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ آخر کے تین پھندے چھوڑ کر کل پلین بناؤ۔ ان تین پھندون کو دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ کرلو۔ اور دوسری دو سوئیون کے پھندون کو بھی اسی طرح بنالو۔

چوتھا راؤنڈ پلین

تیسرے اور چوتھے راؤنڈ کے مطابق بناتے جاؤ۔ حتیٰ کہ سوئیون پر چھ چھ پھندے رہجاوین۔ ان کو ایک سینے کی سوئی مین اون ڈال کر سی لو۔

## شکل نمبر ۱۹

## مردانہ موزہ (دو سوئی سے بنے ہوے)

یہ موزہ دو سوئیون سے بنا ہوا ہے۔ جب مبتدی بننا سیکھتے ہین تو انھین یہ موزے بُننے مین آسانی اور دلچسپی ہوتی ہے۔ اور یہ موزہ اگر پھٹ جاتا ہے تو اسکی درستی بھی آسانی سے ہوجاتی ہے۔ چار اونس ہوزری یارن (Hosiery yarn) جس رنگ کا پسند ہو۔ ۲۔ لوہے کی سوئیان نمبر ۱۴۔ استعمال کی جاتی ہین ۷۵ پھندے ڈالو۔

پہلی رو۔ ۳ نٹ۔ دو پرل۔ پوری رو یون ہی بناؤ۔

ہر رو کے پہلے پھندے کو سلپ کر لینا چاہیے۔

دوسری رو۔ دو نٹ۔ تین پرل۔ پوری رو یون ہی بناؤ۔ اس ب کو ۲۰ رو بناؤ۔

اکیسوین رو۔ پلین۔

بائیسوین رو۔ رچ وے پیٹرن (Richway pattern) دو نٹ دو پرل۔ پوری رو یون ہی بناؤ۔ آخر کے دو پھندے نٹ۔ اور ایک پرل کر لو اسی طرح بناتے جاؤ حتیٰ کہ ۸۰ رو بنجائین۔

### ایڑی

جسطرف سے شروع کیا تھا اوسی طرف سے چار پھندے سادی بناؤ۔ ایک انگریز

(جو اون دونون پھندون کے بیچ مین سے ہو اوسے بنکر انکریز بناو) چار نٹ۔ ایک انکریز۔ ۱۰ نٹ اولٹ کران پھندون کو پرل بناؤ (۲۰ پھندے) اور انھی ۲۰ پھندونکو ایک رو پلین۔ اور ایک رو پرل بناؤ حتی کہ ۲۸ رو بنجاوین۔

## ایڑی کی موڑ

پلین رو کے شروع مین۔ دو ایک ساتھ نٹ کرلو حتی کہ ۱۴ پھندے رہجاوین انھین کاسٹ آف کرو۔

جو پھندے چھوڑ دئے گئے تھے اون سے ۳۹ پھندے لیکر ربج وی پٹیرن بناؤ۔ پھر ۱۰ نٹ۔ ایک انکریز۔ چار نٹ۔ ایک انکریز۔ چار نٹ۔ ایڑی کی دوسری طرف کے لئے ان ۲۰ پھندون پر بناؤ۔ ایک رو پلین۔ ایک رو پرل یونہی بناؤ جسطرح ایڑی کا پہلا حصہ بنایا تھا۔

پشت پا کے ۳۹ پھندون کو ۵۷ رو ربج وی پٹیرن بناؤ۔

## پنجہ

آٹھ رو پلین۔ اور پرل سا اور ہر پلین رو کے شروع مین دو پھندے ایک ساتھ بنو حتی کہ پندرہ پھندے رہجاوین انھین کاسٹ آف کرلو۔

ایڑی کے دونون حصون کو (جہان سے کاسٹ آف کیا ہے) ملاکر سی لو باقی موزہ کا سیدھا حصہ اپنی طرف رکھکر تلوے کے لئے ۳۵ پھندے ایڑی پر سے اوٹھا لو۔ اولٹکر پرل بناؤ۔ اور ایک رو پلین اور ایک رو پرل بناتی جاؤ۔

ہر دوسری پلین رو کے شروع اور آخر مین گھٹایا جائیگا۔ حتی کہ ۲۷ پھندے رہجاوین۔ اور پھر انہین ۲۷ پھندون کو بناؤ حتی کہ کل ۸۰ رو ہجاوین۔ اور بعد مین ہر پلین رو کے شروع و آخر مین ایک ایک ڈکریز بنایا جاے حتی کہ ۱۵ پھندے رہجاوین۔ پھر موزے کو سی لو۔ اور دوسرا موزہ بھی اسی طرح بنا لو

## شکل نمبر ۳

---

### بچہ کا بوٹ

ڈیڑھ اونس سفید مرنیو (Merino) اون اور دو لوہے کی سوئیان نمبر ۱۴۔ کی ضرورت ہوگی۔

۴۴ پھندے ڈالکر ایک رو پلین بناؤ۔

دوسری رو۔ (پنجہ کا حصہ) ایک سلپ۔ ایک انکریز (دو پھندون کے بیچ سے اون اوٹھاکر) پوری رو پلین بناؤ۔ اور یون ہی ۹ رو اور بناؤ۔

بارہوین رو ایک سلپ۔ ایک انکریز۔ پوری رو پلین

تیرہوین رو۔ بغیر انکریز کئے ہوے پوری رو پلین بناؤ۔

بارہوین اور تیرہوین رو کے مطابق تین تین رو اور بناؤ اور چھ رو پلین بناؤ۔

چھبیسوین رو۔ ایک سلپ۔ ۱۳ نٹ۔ ۴۴ پھندے بغیر بنے ہوے چھوڑ دو اور کام کو اولٹ کر پلین نٹ کرو۔ اور ان ہی ۱۴ پھندون پر چھ رو پلین بناؤ۔

دس پھندے کاسٹ آن کرو۔ اور انہیں ۲۴ پھندوں کو آٹھ رو پلین بناؤ پھر دس پھندے کاسٹ آف کرکے ۱۴ پھندے پلین بناؤ (اسکے بنانے سے پنجہ کی شکل خوشنما ہوجاتی ہے) پھر ۱۴ پھندوں پر آٹھ رو پلین بناؤ۔ اور ۲۴ پھندے پاؤں کے دوسرے حصہ کے لئے کاسٹ آن کرو۔

۷۔ روپلین بناؤ۔

آٹھویں رو۔ ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ پوری روپلین بناؤ۔

نویں رو۔ پلین۔

آٹھویں اور نویں رو کے مطابق تین تین رو اور بناؤ۔

سولھویں رو۔ ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ پوری روپلین بناؤ۔

سولھویں رو کے مطابق ۹۔ رو اور بناؤ۔ پھر کاسٹ آف کرلو جس سوئی پر ۲۴ پھندے چھوڑ دے تھے اوسی سوئی پر پشت پا کے لئے ۱۴۔ پھندے اور اوٹھا لو۔ اور ۲۴۔ پھندے اور دوسرے حصہ کے لئے اوٹھا لو۔ اور ایک روپلین اور ایک روپرل بناؤ۔ پھر کاسٹ آف کرو جوتی کا حصہ ختم ہوگیا۔

## موزہ

جوتی کا سیدھا حصہ اپنی طرف کرکے ۵ اپھندے پشت پا کے پاس سے کاسٹ آن کرو۔

دوسری رو۔ پرل۔ اور اخیر مین ایک پھندا جوتی کے حصہ سے نٹ کرو۔ اور بعد کی رو مین بھی ایک ایک پھندا ایسا ہی بناؤ۔

تیسری رو۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل ایک سلپ۔ دو نٹ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتار کر نٹ کرلو۔ دو نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔

چوتھی رو۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ ۵ پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔

پانچوین رو۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ دو نٹ۔ ایک سلپ۔ دو نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتار کر نٹ کرلو۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ ایک پرل۔

چھٹی رو۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ پانچ پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ تیسری۔ چوتھی۔ پانچوین چھٹی۔ رو کے مطابق دو دو رو اور بناؤ۔ پندرہ پھندے پلین بناؤ۔ اور جوتی کے ایک طرف کے حصہ سے ۱۸ پھندے اوٹھالو۔ اولٹ کر سب پھندے پرل بناؤ۔ جوتی کے دوسرے حصہ کی طرف سے ۱۸ پھندے اوٹھالو۔ (کل ۵۱ پھندے ہون گے)

پنڈلی کی پہلی رو۔ ایک سلپ۔ دو نٹ۔ * ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ * یون ہی پوری رو بناؤ۔ (اس سے ربن ڈالنی کی لئے سوراخ بنجائین گے)

دوسری رو۔ پرل۔

تیسری رو۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ اور ایک پرل چار دفعہ بناؤ * ایک سلپ۔ دو نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتار کر پُن لو دو نٹ۔ ایک پرل۔ اور ایک نٹ۔ ۹ پھندے بناؤ۔ * یون ہی پوری رو بناؤ۔

چوتھی رو۔ ۹ پھندون کو ایک نٹ۔ اور ایک پرل بناؤ۔ * پانچ پرل۔ ۹ پھندون کو ایک نٹ اور ایک پرل بناؤ۔ * یون ہی پوری رو بناؤ۔

پانچوین رو۔ نو پھندون کو ایک پرل۔ اور ایک نٹ بناؤ۔ * دو نٹ ایک سلپ۔ دو نٹ۔ دو بنے ہوے پھندون پر ایک سلپ کیا ہوا پھندا اوتار کر نٹ کر لو۔ ۹ پھندون کو ایک پرل۔ اور ایک نٹ بناؤ۔ * پوری رو یون ہی بناؤ۔

چھٹی رو۔ چوتھی رو کے مطابق بناؤ۔

پہلی رو سے چوتھی رو تک جس طرح بنایا ہے اسی طرح چھ دفعہ (۲۴ رو) اور بناؤ۔ بعد کی رو۔ ایک سلپ۔ دو نٹ۔ * ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ۔ *

پوری رو یون ہی بناؤ۔ اور تین روپلین بناکر کاسٹ آف کرلو بوٹ سی لو اور

اوپر کروشیا سے ایک کناری بنادو۔

## کناری

ایک سنگل کروشیا (Single crotchet) بنے ہوی پھندے مین

بناؤ۔ بعد کا پھندا چھوڑکر ایک ڈبل کروشیا (Double crotchet)

ایک ٹریبل (Treble) ایک ڈبل کروشیا بنے ہوے پھندے

مین بناؤ۔ بعد کا بنا ہوا پھندا چھوڑکر یون ہی بنالو۔ سوراخ مین ایک

سفید ربن ڈالدو۔

## شکل نمبر ۲۱

## Wellington boot

## ولنگٹن بوٹ

ڈیڑہ اونس آسمانی برلن فنگرنگ (Fingering) اون دو لوہے

کی سوئیان نمبر ۱۱۔ اور ایک لچھی سفید شٹیلینڈ (Shetland) اون اور دو

لوہے کی سوئیان نمبر ۸ (استر بننے کے لئے) ½ گز پتلا آسمانی ربن۔ اسکے بنانے

کے لئے درکار ہوگا۔

آسمانی رنگ کے اون سے نمبر ۱۱ کی سوئی پر ۸۴ پھندے ڈالو۔

پہلی رو۔(بروشی ملنگ) ایک میک۔ ایک سلپ (پرل نما) دو ایک ساتھ نٹ۔ پوری رو یون ہی بناؤ۔

دوسری رو۔ ایک میک۔ ایک سلپ۔ (پرل نما) ایک نٹ۔ اور ایک پھندا جو اوسکے اوپر ہے اوسے بھی نٹ کر لیا جاے۔ اور اسی طرح دس رواور بناؤ

تیرہوین رو۔ پلین

چودہوین رو۔ پرل

پندرہوین رو۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔* ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ۔* پوری رو یون ہی بناؤ۔ آخر مین ایک میک۔ دو ایک ساتھ نٹ کرو

سولھوین رو۔ پرل۔

سترہوین رو۔ ایک نٹ۔ اور ایک پرل۔ ۱۱ دفعہ۔ چار نٹ۔ ۱۱ دفعہ ایک پرل اور ایک نٹ۔

اٹھارہوین رو۔ دس دفعہ ایک نٹ۔ اور ایک پرل۔ ایک نٹ۔ ۶ پرل۔ ایک نٹ۔ دس دفعہ ایک پرل۔ اور ایک نٹ۔

انیسوین رو۔ ۱۱ دفعہ ایک نٹ۔ اور ایک پرل۔ ایک نٹ۔ دو پرل۔ ایک نٹ۔ ۱۱ دفعہ ایک پرل۔ اور ایک نٹ۔

بیسوین رو۔ دس دفعہ ایک نٹ۔ اور ایک پرل۔ ایک نٹ۔ دو پرل۔ دو نٹ۔

دو پرل۔ ایک نٹ۔ دس دفعہ ایک پرل۔ اور ایک نٹ۔

اکیسوین رو دو ایک ساتھ پرل ۹ دفعہ ایک نٹ۔ اور ایک پرل۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ چار نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ نو دفعہ ایک پرل۔ اور ایک نٹ۔ دو ایک ساتھ پرل۔

بائیسوین رو۔ ایک سلپ نو دفعہ ایک نٹ۔ اور ایک پرل۔ ایک نٹ۔ چار پرل۔ ایک نٹ۔ نو دفعہ ایک پرل۔ اور ایک نٹ۔ ایک پرل۔

تئیسوین رو۔ ۹ دفعہ ایک پرل اور ایک نٹ۔ ایک پرل۔ دو نٹ۔ دو پرل۔ دو نٹ۔ ایک پرل۔ نو دفعہ ایک نٹ۔ اور ایک پرل۔

چوبیسوین رو۔ دس دفعہ ایک پرل۔ اور ایک نٹ۔ ایک پرل۔ دو نٹ۔ ایک پرل۔ دس دفعہ ایک نٹ اور ایک پرل۔ اسی نمونہ کا بناتے جاؤ۔

پچیسوین۔ اوںتیسوین۔ اور تینتیسوین رو۔ مین شروع اور آخر بیچ کی پٹری کے دونون طرف ڈکریز کرو۔ (۳۲ پھندے) ان ۳۲ پھندون کو پانچ رو بناؤ۔ اونتالیسوین رو اور اوسکے بعد کی ہر رو مین پٹری کے اوپر اودھر ایک ایک انکریز کرو حتی کہ ۵۹ رو پنجاوین (یہ انکریز پشت پا کے لئے بنایا گیا ہے) ۱۰۔ رو پلین بنالو آخر کے دس رو مین دو دو پھندے آخرین ایک ساتھ بن لو پھر کاسٹ آف کرو اور لوٹ سی لو

## (کناری) Crochet edging

## کروشیا کی ایجنگ (کناری)

پہلا راؤنڈ۔ ایک سنگل کروشیا بروشن ٹنگ مین۔ * تین چین ایک سنگل کروشیا

دوسری پٹری مین * پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔
دوسرا راؤنڈ۔ ایک سنگل کروشیا تین چین کے پھندون مین۔ تین چین پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔ اور ربن سوراخون مین ڈالکر باندھ دو۔

## استر

استر زیادہ گرم کرنے کے لئے لگایا جاتا ہے اگر مرغوب ہو تو لگایا جای ورنہ ضرورت نہین۔
تیس پھندے نمبر ۹ کی سوئیون پر شیٹلینڈ اون سے ڈالو۔ اور بوٹ کی شکل کا بنا کر اوس مین سی لو۔

## شکل نمبر ۳۲

## بچون کا بوٹ (بیٹن برگ)

یہ بوٹ بہت چھوٹے بچون کے لئے ہے اور بہت جلد بنجاتا ہے آدہا اونس سفید پی کاک (Peacock) اون۔ یا سیکسنی (Saxon) دو سوئیان لوہے کی نمبر ۱۲۔ ڈیڑہ گز پتلا سفید ربن۔ استعمال ہوتا ہے۔
پاؤن کے حصہ کے لئے ۴۰ پھندے کا سٹ آن کرو۔
پہلی رو۔ پلین (ہر رو کے شروع مین پہلا پھندا اوتار لینا چاہیے)

دوسری رو۔ دو نٹ۔ ایک انکریز۔ ۲۰ نٹ۔ ایک انکریز۔ دو نٹ۔ ایک انکریز۔ ۲۰ نٹ۔ ایک انکریز۔ دو نٹ۔

تیسری رو۔ پلین

چوتھی رو۔ دو نٹ۔ ایک انکریز۔ ۲۲ نٹ۔ ایک انکریز۔ دو نٹ۔ ایک انکریز ۲۲ نٹ۔ ایک انکریز۔ دو نٹ۔

پانچوین رو۔ پلین

چوتھی اور پانچوین رو کے مطابق بناتے جاو حتی کہ ۶۲ پھندے یا نو رو بناو پھر چھ رو پلین بناو۔

سولھوین رو۔ ۲۸ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ۔ ایک سلپ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ۲۸ نٹ۔

سترہوین رو۔ ۲۷ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ۔ ایک سلپ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ۲۷ نٹ

اٹھارہوین رو۔ ۲۶ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ۲۶ نٹ

ستائیسوین رو تک یون ہی گھٹاتے جاو (خیال رکھنا چاہیے کہ رو کے بیچ مین دو دفعہ گھٹایا جاتا ہے)

اٹھائیسوین رو۔ ۱۶ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ دو نٹ۔ ایک سلپ ایک نٹ

سلپ کئے ہوئے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ ۱۶ انٹ۔ (۲۶۳ پھندے سوئی پر ہون گے) دو رو پلین بناؤ۔

اکتیسوین رو۔ چار نٹ۔ بنہ ایک میک دو ایک ساتھ نٹ۔ دو نٹ بنہ پوری رو یون ہی اور تین رو پلین بناؤ۔

پینتیسوین رو۔ دو نٹ۔ دو پرل۔ پوری رو یون ہی بناکر دو رو اور یون ہی بناؤ۔

اڑتیسوین رو۔ دو پرل۔ دو نٹ۔ پوری رو یون ہی بناکر دو رو اوالیسی ہی بناؤ۔

جسطرح چونتیس وین رو۔ سے چالیسوین تک چھ رو بنائی ہین یون ہی ایک دفعہ (چھ رو) اور بناؤ۔ او رپھر کاسٹ آف کرلو۔ اور بوٹ کو سی کراوسکے اوپر کروشیا کی کناری بنالو۔

## کروشیا کی کناری

ہڈی کے کروشیا نمبر ایک سے ایک سنگل کروشیا۔ ایک ڈبل کروشیا۔ دو ٹریبل ایک ڈبل کروشیا۔ ایک سنگل کروشیا۔ یہ ایک پھندے مین بنالو۔ اور تین تین پھندے چھوڑکر یون ہی بناتے جاؤ۔ سوراخ مین ربن ڈالدو۔

## شکل نمبر ۲۳

# اسٹاکنگ ٹاک۔ کی پیٹرن

چارلوہے کی سوئیاں نمبر ۱۲۔ اور چھ پلائی فنگرنگ (Ply fingering) اون آسمانی۔ لال۔ اور نیلا۔ آسمانی ۸۔ اونس۔ لال ایک اونس۔ نیلا ایک اونس۔ استعمال کیا جاتا ہے۔

آسمانی رنگ کے اون سے پہلی سوئی پر ۲۲۔ اور دوسری دو سوئیوں پر ۲۴۔ ۲۴۔ پھندے کاسٹ آن کرو۔ (کل ۷۰۔ پھندے)

پہلا راؤنڈ۔ ایک نٹ۔ ایک پرل۔ چار پھندے چھوڑ کر پورا راؤنڈ۔ دو نٹ اور دو پرل بناؤ۔ پھر ان چار (چھوڑے ہوئے) پھندوں کو۔ دو نٹ ایک پرل۔ ایک نٹ کرلو۔ اسی طرح تین راؤنڈ اور بناؤ۔

پانچواں راؤنڈ۔ پلین

چھٹا راؤنڈ۔ لال اون سے دو نٹ۔ آسمانی رنگ سے تین نٹ۔ اور یوں ہی پورا راؤنڈ بناؤ۔

ساتواں راؤنڈ۔ لال اون سے ایک نٹ۔ آسمانی رنگ سے ایک نٹ۔ لال سے دو نٹ۔ آسمانی سے ایک نٹ۔ اور یوں ہی پورا راؤنڈ بناؤ۔

آٹھواں راؤنڈ۔ لال اون سے ایک نٹ آسمانی سے ایک نٹ۔*

لال سے ایک نٹ۔ آسمانی سے ایک نٹ۔ لال سے دو نٹ آسمانی سے ایک نٹ۔ * پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔ آخر مین ایک لال۔ ایک آسمانی اور ایک لال سے نٹ کرو۔

نوان راؤنڈ۔ آسمانی رنگ سے ایک نٹ۔ * دو لال سے نٹ۔ تین آسمانی نٹ * پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔ آخر مین دو پھندے لال سے اور دو آسمانی سے بناؤ۔ (اب حاشیہ ختم ہوگیا) لال اون توڑ لو۔

دسوان راؤنڈ۔ آسمانی رنگ سے پورا راؤنڈ پلین بناؤ۔

گیارہوان راؤنڈ۔ پلین۔ پہلی اور دوسری سوئی پر ایک ایک انگریز بناؤ تاکہ کل ۲۲ پھندے ہوجائین۔ راؤنڈ ختم کرکے دوسری سوئی کا پھندا پہلی سوئی پر اوتار لو۔ تاکہ تینون سوئیون پر چوبیس چوبیس پھندے ہوجائین۔

بارہوان راؤنڈ۔ پورا راؤنڈ آسمانی رنگ سے پلین بناؤ۔

تیرہوان راؤنڈ۔ (کی کا نمونہ شروع ہوا) آسمانی رنگ سے ایک نٹ۔ نیلے رنگ سے ایک نٹ۔ آسمانی سے ایک نٹ۔ نیلے سے ایک نٹ آسمانی سے تین نٹ۔ نیلے سے ایک نٹ۔ ایک آسمانی سے اور پانچ نیلے۔ اور ایک آسمانی۔ تین نیلے۔ تین آسمانی۔ ایک نیلا۔ ایک آسمانی۔ ایک نیلا۔ پہلی سوئی کے ۲۴ پھندے اس طرح بنائے جاتے ہین۔ دوسری اور تیسری سوئیون کے پھندے بھی یون ہی بنالو۔

چودھوان راؤنڈ۔ دو پھندے آسمانی۔ ایک نیلا۔ تین آسمانی دو نیلے۔ ایک آسمانی ایک نیلا۔ تین آسمانی۔ ایک نیلا۔ ایک آسمانی۔ ایک نیلا ایک آسمانی دو نیلے تین آسمانی۔ ایک نیلا۔ ایک آسمانی۔ دوسری دو سوئیون کو بھی یونہی بنالو۔ (خیال رہے کہ جب ایک رنگ سے دوسرے رنگ پر اون لیجاتی ہین تو اون کو کھینچنا نہین چاہیئے)

پندرھوان راؤنڈ۔ ایک پھندا آسمانی۔ ایک نیلا۔ ایک آسمانی ایک نیلا۔ ایک آسمانی۔ تین نیلے۔ ایک آسمانی اور ایک نیلا چار دفعہ بناؤ۔ پھر ایک آسمانی تین نیلے۔ ایک آسمانی۔ ایک نیلا۔ ایک آسمانی۔ ایک نیلا۔ پورا راؤنڈ یونہی بناؤ۔

سولھوان راؤنڈ۔ ایک پھندا نیلا۔ چار آسمانی۔ تین نیلے۔ ایک آسمانی۔ ایک نیلا ایک آسمانی۔ تین نیلے۔ ایک آسمانی۔ ایک نیلا۔ ایک آسمانی۔ تین نیلے۔ چار آسمانی پورا راؤنڈ یونہی بناؤ

سترھوان راؤنڈ۔ ایک پھندا آسمانی۔ سات نیلے۔ ایک آسمانی ایک نیلا پانچ آسمانی۔ ایک نیلا۔ ایک آسمانی۔ سات نیلے۔ پورا راؤنڈ یونہی بناؤ (یہ راؤنڈ کٹیا کے نمونہ کا بیچون بیچ کا حصہ ہے)

اٹھارھوان راؤنڈ۔ ایک پھندا نیلا۔ چار آسمانی۔ تین نیلے۔ ایک آسمانی ایک نیلا۔ ایک آسمانی۔ تین نیلے۔ ایک آسمانی۔ ایک نیلا۔ ایک آسمانی تین نیلے۔

چار آسمانی۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

اونیسوان راؤنڈ۔ ایک پھندا آسمانی۔ ایک نیلا۔ ایک آسمانی۔ ایک نیلا۔ ایک آسمانی۔ تین نیلے۔ ایک آسمانی اور ایک نیلا چار دفعہ بناؤ پھر ایک آسمانی تین نیلے۔ ایک آسمانی۔ ایک نیلا۔ ایک آسمانی۔ ایک نیلا۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

بیسوان راؤنڈ۔ دو پھندے آسمانی۔ ایک نیلا۔ تین آسمانی۔ ایک نیلا۔ ایک آسمانی۔ ایک نیلا۔ ایک آسمانی۔ ایک نیلا۔ تین آسمانی۔ ایک نیلا۔ ایک آسمانی دو نیلے۔ تین آسمانی۔ ایک نیلا۔ ایک آسمانی۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

اکیسوان راؤنڈ۔ ایک پھندا آسمانی۔ ایک نیلا۔ ایک آسمانی۔ ایک نیلا۔ تین آسمانی تین نیلے۔ ایک آسمانی۔ پانچ نیلے۔ ایک آسمانی۔ ایک نیلا۔ تین آسمانی۔ ایک نیلا۔ ایک آسمانی۔ ایک نیلا۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ (کی نمونہ ختم ہوا) نیلا اون توڑ لو۔

بائیسوان راؤنڈ۔ آسمانی رنگ سے پلین۔

تئیسوان راؤنڈ۔ پلین۔ پہلی اور دوسری سوئی پر جہان پہلے انکریز کیا ہو وہان ایک ایک ڈکریز کرو جب راؤنڈ ختم ہوجاے تو پہلی سوئی کا پھندا دوسری سوئی پر اوتار دو تاکہ ایک سوئی پر ۲۲۔ اور دوسری دو سوئیون پر ۲۴۔ ۲۴۔ پھندے ہوجائین (کل ۷۰ پھندے)

چوبیسوان راؤنڈ۔ آسمانی رنگ سے پلین۔

چھٹے راؤنڈ سے نوین تک جس طرح چار راؤنڈ بنائے ہین اوسی طرح حاشیہ کے لئے بناؤ۔

ایک راؤنڈ۔ آسمانی رنگ کے اون سے بناؤ۔

پہلے راؤنڈ کے مطابق چار راؤنڈ ربنگ بناؤ۔ اور چھ راؤنڈ پرل سٹاکنگ ٹاک ختم ہوا۔ اوسے لٹنے کے حصہ کے لئے ربنگ بناؤ۔

## شکل نمبر ۲۴

(Stocking top Kaleidoscope Pattern)

## اسٹاکنگ ٹاپ کیلیڈس کوپ پیٹرن

چار لوہے کی سوئیان نمبر ۱۳۔ چھ تارا اون دو رنگون کا ایک ہلکا اور ایک گہرا دو دو اونس استعمال کیا جاے۔

چار یا پانچ اونس گہرے رنگ کا اون پورے موزے مین صرف ہوگا گہرے رنگ کے اون سے پہلی سوئی پر ۳۰ پھندے اور دوسری پر ۲۰۔ اور تیسرے پر ۳۰ پھندے ڈالو۔ (کل ۸۰ پھندے)

تین راؤنڈ۔ ربنگ بناؤ۔ ایک نٹ۔ اور ایک پرل۔

ہلکے رنگ کے اون سے دو راؤنڈ ربنگ بناؤ۔ پھر گہری رنگت سے دو راؤنڈ

رنگ بناؤ۔ پھر ہلکی رنگت سے۔ دو راؤنڈ رنگ بناؤ۔ گہرے رنگ سے ایک راؤنڈ
پلین بناؤ۔ اور ہر سوئی پہ ایک ایک پھندا ٹر ہالو تاکہ کل ۱۸ پھندے ہوجائین۔
ایک راؤنڈ گہرے رنگ کے اون سے بناؤ۔

نمونہ کا پہلا راؤنڈ۔ دو پھندے گہرے رنگ سے اور دو ہلکے رنگ سے نٹ کرو* پانچ گہرے۔ دو ہلکے۔
چار گہرے دو ہلکے* یون ہی پانچ دفعہ بناؤ۔ آخر مین پانچ گہرے۔ دو ہلکے دو گہرے پھندے بناؤ

دوسرا راؤنڈ۔ ایک پھندا ہلکے رنگ سے بناؤ۔* دو گہرے۔ دو ہلکے تین گہرے
دو ہلکے۔ دو گہرے۔ دو ہلکے* یون ہی بناؤ۔ آخر مین دو گہرے۔ دو ہلکے۔ تین گہرے
دو ہلکے۔ دو گہرے۔ ایک ہلکے اون سے بناؤ۔

تیسرا راؤنڈ۔ دو پھندے ہلکے رنگ سے۔* دو گہرے۔ پانچ ہلکے۔ دو گہرے
چار ہلکے۔* یون ہی بناؤ۔ آخر مین دو گہرے۔ پانچ ہلکے۔ دو گہرے۔ دو ہلکے
رنگ سے بناؤ۔

چوتھا راؤنڈ۔ ایک گہرے۔ اور دو ہلکے رنگ سے بناؤ* سات گہرے
دو ہلکے۔ دو گہرے۔ دو ہلکے۔* سب یون ہی بناؤ۔ آخر مین سات گہرے
دو ہلکے۔ ایک گہرے رنگ سے بناؤ۔

پانچوان راؤنڈ۔ دو گہرے اور ایک ہلکے رنگ سے بناؤ۔* سات گہرے۔
ایک ہلکے۔ چار گہرے۔ ایک ہلکا۔ سب یون ہی بناؤ۔ آخر مین سات گہرے۔
ایک ہلکے۔ دو گہرے رنگ سے بناؤ۔

چھٹا راؤنڈ۔ دو گہرے اور ایک ہلکے رنگ سے بناؤ۔ * پہر دو گہرے اور تین ہلکے۔ دو گہرے ایک ہلکے۔ چار گہرے۔ ایک ہلکے۔ * یون ہی بناؤ۔ آخر مین دو گہرے۔ تین ہلکے۔ دو گہرے۔ ایک ہلکے۔ دو گہرے رنگ سے بناؤ۔

ساتوان راؤنڈ۔ دو گہرے اور ایک ہلکے رنگ سے بناؤ۔ * سات گہرے ایک ہلکے۔ چار گہرے۔ ایک ہلکے۔ * یون ہی بناؤ۔ آخر مین سات گہرے ایک ہلکے۔ دو گہرے۔ رنگ سے بناؤ۔

آٹھوان راؤنڈ۔ ایک گہرے۔ اور دو ہلکے رنگ سے بناؤ۔ * سات گہرے دو ہلکے۔ دو گہرے۔ دو ہلکے۔ * یون ہی بناؤ۔ آخر مین سات گہرے۔ دو ہلکے ایک گہرے رنگ سے بناؤ۔

نوان راؤنڈ دو ہلکے۔ * دو گہرے۔ پانچ ہلکے۔ دو گہرے۔ چار ہلکے۔ * یون ہی بناؤ آخر مین دو گہرے۔ پانچ ہلکے۔ دو گہرے۔ دو ہلکے رنگ سے بناؤ۔

دسوان راؤنڈ۔ ایک ہلکے۔ * دو گہرے۔ دو ہلکے۔ تین گہرے دو ہلکے۔ دو گہرے۔ دو ہلکے۔ * یون ہی بناؤ۔ آخر مین دو گہرے۔ دو ہلکے تین گہرے۔ دو ہلکے دو گہرے۔ ایک ہلکے رنگ سے بناؤ۔

گیارہوان راؤنڈ۔ دو گہرے۔ اور دو ہلکے۔ * پانچ گہرے۔ دو ہلکے۔ چار گہرے

دو ہلکے۔ ۸ یوں ہی بناؤ۔ آخر میں۔ پانچ گہرے۔ دو ہلکے۔ دو گہرے رنگ سے بناؤ۔
یہ گیارہ راؤنڈ تک نمونہ کا آدھا حصہ ہوا اسی طرح (پہلی راؤنڈ سے گیارہویں تک) اور بنایا جاوے۔ تو نمونہ پورا ختم ہو جاوے گا۔

دو راؤنڈ۔ گہرے رنگ سے سادے بناؤ۔ آخر کے راؤنڈ میں تین پھندے جو بڑہاے تھے اونہیں گھٹا دو۔ اور جسطرح ٹاپے اوپر کا حصہ بنایا تھا اوسی طرح بناؤ۔

چھ راؤنڈ پرل بناؤ۔ (موڑ کے لئے) اور اولٹ کر گہرے رنگ کے اون سے ۱۷۔ راؤنڈ ربنگ بناؤ۔ دو پلین۔ اور دو پرل۔ جسقدر بڑا موزہ بنانا مقصود ہو بنا لیا جائے۔

شکل نمبر ۲۵

## (Stocking top referee pattern)

## اسٹاکنگ ٹاپ ریفری پیٹرن

چھ تارا۔ سرمئی اون دو اونس۔ اور دو اونس آسمانی۔ اور ایک اونس سفید۔ اور چار لوہے کی سوئیان نمبر ۱۲ استعمال کی جاتی ہین۔ سرمئی رنگ کے اون سے ۲۴۔ پھندے پہلی سوئی پر۔ اور ۳۰۔ دوسری سوئی پر اور ۲۴۔ تیسری سوئی پر۔ (کل ۷۸۔ پھندے) ڈالو۔

تین راؤنڈ۔ رنگ بناؤ۔ دو پرل۔ اور دو پلین۔

ایک راؤنڈ پلین۔ ایک راؤنڈ پرل۔ اور دو راؤنڈ پلین بناؤ۔

### نمونہ

(چھ پھندون کا ایک نمونہ بنتا ہے)

پہلا راؤنڈ۔ دو پھندے سرمئی اون سے بناؤ۔ آسمانی رنگ سے تین پھندے۔ سرمئی سے تین۔ یون ہی پورا راؤنڈ بناؤ (تین آسمانی رنگ سے اور تین سرمئی سے) آخر مین ایک پھندا سرمئی رنگ سے بناؤ۔

دوسرا راؤنڈ۔ ایک سرمئی۔ پانچ آسمانی۔ اور پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

تیسرا راؤنڈ۔ تین آسمانی رنگ سے اور ایک سرمئی سے۔ پانچ آسمانی۔ ایک سرمئی

پورا راوُنڈ یون ہی بنا کر آخر مین دو پھندے آسمانی رنگ سے بناوٗ۔

چوتھا راوٗنڈ۔ دو آسمانی۔ پھر تین سرمئی۔ اور تین آسمانی بناتے جاوٗ۔ آخر مین تین سرمئی اور ایک آسمانی رنگ سے بناوٗ۔

پانچوان راوٗنڈ۔ ایک آسمانی۔ پانچ سرمئی۔ پورا راوٗنڈ یون ہی بناوٗ۔

چھٹا راوٗنڈ۔ دو آسمانی۔ تین سرمئی۔ اور تین آسمانی اسی طرح پورا راوٗنڈ بنا کر۔ آخر مین تین سرمئی اور ایک آسمانی رنگ سے بناوٗ۔

ساتوان راوٗنڈ۔ ایک سرمئی۔ دو آسمانی۔ ایک سرمئی۔ دو آسمانی پورا راوٗنڈ یون ہی بناوٗ۔

آٹھوان راوٗنڈ۔ ایک پھندا سفید اون سے۔ ایک سرمئی۔ تین آسمانی۔ ایک سرمئی۔ اسی طرح پورا راوٗنڈ بناوٗ۔

نوان راوٗنڈ۔ ایک پھندا سرمئی رنگ سے۔ ایک سفید ایک سرمئی ایک آسمانی۔ ایک سرمئی۔ ایک سفید۔ یون ہی پورا راوٗنڈ بناوٗ۔

دسوان راوٗنڈ۔ دو سرمئی۔ * ایک سفید۔ ایک سرمئی۔ ایک سفید تین سرمئی۔ * پورا راوٗنڈ یون ہی بنا کر آخر مین ایک پھندا سرمئی بنالو۔

گیارہوان راوٗنڈ۔ ایک پھندا آسمانی۔ دو سرمئی۔ ایک سفید دو سرمئی پورا راوٗنڈ یون ہی بناوٗ۔

بارہوان راوٗنڈ۔ دو پھندے آسمانی۔ * ایک سرمئی۔ ایک سفید ایک سرمئی

تین آسمانی۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناکر آخر کا ایک پھندا آسمانی بناؤ۔

تیرہوان راؤنڈ۔ بارہوین راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔

چودہوان راؤنڈ۔ ایضاً

پندرہوان راؤنڈ۔ ایک پھندا آسمانی دو سرمئی ایک سفید دو سرمئی۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

سولھوان راؤنڈ۔ دو پھندے سرمئی۔ ایک سفید۔ ایک سرمئی۔ ایک سفید۔ تین سرمئی۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناکر آخر کا پھندا سرمئی رنگ سے بناؤ۔

سترہوان راؤنڈ۔ ایک پھندا سرمئی۔ ایک سفید۔ ایک سرمئی۔ ایک آسمانی ایک سرمئی۔ ایک سفید۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

اٹھاروان راؤنڈ۔ ایک پھندا سفید۔ ایک سرمئی۔ تین آسمانی۔ ایک سرمئی پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔ سفید اون توڑ کر الگ کرلو۔

اونیسوان راؤنڈ۔ ایک پھندا سرمئی۔ دو آسمانی۔ ایک سرمئی۔ دو آسمانی یون ہی پورا راؤنڈ بناؤ۔

بیسوان راؤنڈ۔ دو پھندے آسمانی۔ پھر تین سرمئی۔ اور تین آسمانی یون ہی پورا راؤنڈ بناکر آخر مین تین سرمئی۔ اور ایک آسمانی بناؤ۔

اکیسوان راؤنڈ۔ ایک پھندا آسمانی۔ پانچ سرمئی۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

بائیسوان راؤنڈ۔ دو پھندے آسمانی پھر تین سرمئی۔ اور تین آسمانی یونہی پورا راؤنڈ بنا کر آخر مین۔ تین سرمئی۔ اور ایک آسمانی بناؤ۔

تئیسوان راؤنڈ۔ تین پھندے آسمانی۔ ایک سرمئی۔ * پانچ آسمانی ایک سرمئی۔ * پورا راؤنڈ یون ہی بنا کر آخر مین دو آسمانی رنگ سے بناؤ۔

چوبیسوان راؤنڈ۔ ایک پھندا سرمئی۔ پانچ آسمانی۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

پچیسوان راؤنڈ۔ دو پھندے سرمئی۔ تین آسمانی۔ * تین سرمئی۔ تین آسمانی۔ * پورا راؤنڈ یون ہی بنا کر آخر مین ایک سرمئی بناؤ۔ نمونہ ختم ہوا آسمانی رنگ کا اون توڑ لیا جاے۔

سرمئی رنگ سے دو راؤنڈ پلین۔ ایک راؤنڈ پرل۔ ایک راؤنڈ پلین بناؤ تین راؤنڈ ربنگ بناؤ۔ دو پلین۔ اور دو پرل۔

موڑ کے لئے چار راؤنڈ پرل بناؤ۔ کام کو اولٹ لو۔ (تاکہ تیسری سوئی پہلی سوئی کی جگہ ہو جاے) ۳۶۔ راؤنڈ ربنگ بناؤ۔ دو پلین۔ اور دو پرل۔ اور معمولی طریقہ سے موزہ بنا لیا جاے۔ اگر ضرورت ہو تو ایک دو پھندے کم و بیش کر لئے جائین۔

## شکل نمبر ۲۶

# (Stocking top pretty scroll pattern)

## اسٹاکنگ ٹاپ اسکرول پیٹرن (لہردار)

دو اونس خاکی اور دو اونس لال۔ اور دو اونس آسمانی چھ تار اون اور چار لوہے کی سوئیاں نمبر ۱۲۔ استعمال کی جاتی ہین۔

خاکی اون سے ۲۶۔ ۲۶۔ پھندے تینون سوئیون پر ڈالو (کل ۷۸ پھندے) پھر خاکی اون سے چار راؤنڈ رِبنگ بناؤ۔ ایک پلین۔ اور ایک پرل۔ پھر ایک راؤنڈ پلین بناؤ۔

### لہردار نمونہ

پہلا راؤنڈ۔ دو پھندے خاکی اون سے ٭ چار لال سے۔ چار خاکی سے آدہ گز آسمانی رنگ کا اون لیکر دو پھندے بناؤ پھر تین خاکی سے۔ ٭ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔ آخر کا پھندا خاکی اون سے بناؤ۔

دوسرا راؤنڈ۔ دو پھندے آسمانی رنگ کے اون سے (تیسری سوئی ہین جو آسمانی اون لگا ہوا ہے اِن پھندون کو بنا جاے) ایک پھندا خاکی اون سے ٭ چار لال سے۔ تین خاکی۔ دو آسمانی سے۔ (جو اوسکے پاس ہی پڑا ہوا ہو اوس سے بنایا جاے)

ایک خاکی سے دو آسمانی سے (اوسی ٹکڑے سے جس سے پہلے بنا یا ہو) ایک خاکی۔ پورا راونڈ یون ہی بنا کر آخر مین۔ چار لال۔ تین خاکی۔ دو آسمانی (ایک آسمانی پھندے کے اوپر دو پھندے) ایک خاکی سے بناؤ۔

تیسرا راونڈ۔ دو آسمانی سے دو خاکی سے۔ چار لال۔ پانچ خاکی یون ہی پورا راونڈ بناؤ۔

چوتھا راونڈ۔ پانچ پھندے خاکی۔ چار لال۔ دو خاکی۔ دو آسمانی پورا راونڈ یون ہی بناؤ۔

پانچوان راونڈ۔ ایک خاکی۔ دو آسمانی۔ تین خاکی۔ چار لال۔ ایک خاکی دو آسمانی۔ پورا راونڈ یون ہی بناؤ۔

چھٹا راونڈ۔ ایک خاکی۔ دو آسمانی۔ چار خاکی۔ چار لال۔ تین خاکی۔ پورا راونڈ یون بنا کر آخر مین دو پھندے خاکی بناؤ۔ لال و آسمانی رنگ کا اون توڑ لو۔ پھر پانچ راونڈ خاکی رنگ کے بناؤ۔

بارہوان راونڈ۔ (دوسری لہر شروع ہوتی ہے۔ اسلئے رنگ بدل دئے گئے ہین دو پھندے خاکی اون سے۔ چار آسمانی۔ چار خاکی۔ آدھ گز لال رنگ کا اون لے کر دو پھندے بناؤ۔ تین خاکی۔ پورا راونڈ یون ہی بنا کر آخر کا پھندا خاکی اون سے بناؤ۔ (چھ ٹکڑے لال اون کے استعمال کئے گئے ہین)

تیرہوان راونڈ۔ دو پھندے لال سے۔ ایک خاکی۔ چار آسمانی۔ تین خاکی

دو لال۔ ایک خاکی۔ دو لال۔ ایک خاکی۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناکر آخرین چار آسمانی۔ تین خاکی۔ دو لال۔ ایک خاکی بناؤ۔

چودہوان راؤنڈ۔ دو لال۔ دو خاکی۔ چار آسمانی پانچ خاکی۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

پندرہوان راؤنڈ۔ پانچ خاکی۔ چار آسمانی۔ دو خاکی۔ دو لال۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

سولھوان راؤنڈ۔ ایک خاکی۔ دو لال۔ تین خاکی۔ چار آسمانی۔ ایک خاکی۔ دو لال۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناؤ۔

سترہوان راؤنڈ۔ ایک خاکی۔ دو لال۔ چار خاکی۔ چار آسمانی۔ تین خاکی۔ پورا راؤنڈ یون ہی بناکر آخرین دو پھندے خاکی اون سے بناؤ۔ لال۔ اور آسمانی اون کو توڑ کر علیحدہ کرلو۔ اور پانچ راؤنڈ خاکی اون سے پلین بناؤ۔

تئیسوان راؤنڈ۔ (پہلی لہر کے مانند ایک لہر اور بنے گی) پہلے راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔ چوبیس۔ پچیس چھبیس۔ ستائیس۔ اور اٹھائیسوان راؤنڈ۔ دوسرے تیسرے چوتھے۔ پانچوین اور چھٹے راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔ اب لال۔ اور آسمانی رنگ کا اون توڑ لیا جاے۔ اور خاکی اون سے ایک راؤنڈ پلین بنایا جاے۔ اور چار راؤنڈ رنگ ایک پلین۔ اور ایک پرل بنایا جاے۔ خاکی اون توڑ کر علیحدہ کردیا جاے لال اون سے ایک راؤنڈ پلین اور ایک راؤنڈ پرل بناؤ۔

کام اولٹ کر لال اون سے ربنگ بناؤ۔ تین پرل۔ اور تین پلین اسی طرح جسقدر بڑا بنانا مقصود ہو بنا لیا جاوے۔

# شکل نمبر ۲۷

## (Stocking top greek Key pattern)

## اسٹاکنگ ٹاپ کی پیٹرن

پورا موزہ بننے کے لئے چھ اونس ہیدر (Heather) وہیلنگ۔ ایک اونس لال۔ ایک ونس کوئی ہلکے رنگ کا اون (ہرا زیادہ خوشنما ہوگا) اور چار لوہے کی سوئیاں نمبر ۱ استعمال ہوں گی۔

۷۲۔ پھندے گہرے رنگ کے اون سے تینوں سوئیوں پر ڈالو۔

پہلا راؤنڈ۔ * تین پلین۔ ایک پرل۔ * ۱۸۔ دفعہ یوں ہی بناؤ۔

پہلے راؤنڈ کے مطابق دو راؤنڈ اور بناؤ۔

چوتھا راؤنڈ۔ * دو پلین۔ (گہرے رنگ کے اون سے) دو پلین۔ (ہلکے رنگ سے) * ۱۸۔ دفعہ یوں ہی بناؤ۔

پانچواں راؤنڈ۔ چوتھے راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔

چھٹا راؤنڈ۔ * ہلکے رنگ سے دو پلین۔ پھر گہرے رنگ سے دو پلین * ۱۸۔ دفعہ

یون ہی بناؤ۔

ساتوان راؤنڈ۔ چھٹے راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔

آٹھوان۔ اور نوان راؤنڈ چوتھے راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔ اسکے بعد تین راؤنڈ گہرے رنگ سے پلین بناؤ۔ آخری راؤنڈ مین دو پھندے ایک ساتھ بن لو۔ تاکہ ۷۵ پھندے رہجاوین۔

تیرہوان راؤنڈ۔* لال اون سے ۱۳ پلین۔ پھر دو پلین گہرے رنگ سے * اور یون ہی چار دفعہ بناؤ۔

چودہوان راؤنڈ۔ تیرہوین راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔

پندرہوان راؤنڈ۔* لال اون سے دو پلین۔ گہرے رنگ سے ۹ پلین پھر دو لال رنگ سے۔ اور دو گہرے رنگ سے۔* یون ہی چار دفعہ اور بناؤ۔

سولھوان راؤنڈ۔ پندرہوین راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔

سترہوان راؤنڈ۔* لال اون سے دو پلین۔ دو گہرے رنگ سے۔ پانچ لال سے۔ دو گہرے۔ دو لال۔ دو گہرے۔* یون ہی چار دفعہ بناؤ۔

اٹھارہوان راؤنڈ۔ سترہوین راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔

اونیسوان راؤنڈ۔* لال اون سے دو پلین۔ دو گہرے رنگ سے دو لال۔ دو گہرے ایک لال۔ دو گہرے۔ دو لال۔ دو گہرے۔* یون ہی چار دفعہ بناؤ۔ اور پچھلے (اونیسوین) راؤنڈ کے مطابق تین راؤنڈ اور بناؤ۔

تئیسوان راؤنڈ۔* دولال رنگ سے۔ دوگہرے۔ دولال۔ دوگہرے پانچ لال۔ دوگہرے۔* چار دفعہ یون ہی بناؤ۔

چوبیسوان راؤنڈ۔ تئیسوین راؤنڈ کے مطابق

پچیسوان راؤنڈ۔* لال رنگ سے دو پلین۔ دوگہرے دولال۔ ۹ گہرے رنگ سے۔* چار دفعہ یون ہی بناؤ۔

چھبیسوان راؤنڈ۔ پچیسوین راؤنڈ کے مطابق۔

ستائیسوان راؤنڈ۔ بائین ہاتھ کی سوئی پر سے دو پھندے بغیر بنے داہنے ہاتھ کی سوئی پر اوتارلو۔* دوگہرے رنگ سے۔ ۱۳۔ لال۔* چار دفعہ یون ہی بناؤ

اٹھائیسوان راؤنڈ۔ ستائیسوین راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔ لیکن پھندے ایک سوئی سے دوسری سوئی پر نہین اوتارے جائین گے۔

اونتیس تیس۔ اکتیسوان راؤنڈ گہرے رنگ سے پلین بناؤ۔

اکتیسوین راؤنڈ مین ایک پھندا بڑھالیا جاے تاکہ کل ۶۷ پھندے ہوجائین

بتیسوان راؤنڈ۔* دوگہرے رنگ سے۔ دو ہلکے رنگ سے۔* یون ہی اٹھارہ دفعہ بناؤ

تینتیسوان راؤنڈ۔ بتیسوین راؤنڈ کے مطابق۔

چونتیسوان راؤنڈ۔* دو ہلکے رنگ سے۔ دوگہرے رنگ سے۔*

یون ہی اٹھارہ دفعہ بناؤ۔

پینتیسوان راؤنڈ۔ چونتیسین راؤنڈ کے مطابق بناؤ۔

چھتیس و سینتیسوان راؤنڈ بتیسوین راؤنڈ کے مطابق۔

اڑتیسوان راؤنڈ۔* گہرے رنگ سے تین پلین۔ ایک پرل۔* یون ہی اٹھارہ دفعہ بناؤ ہی (اڑتیسوین) راؤنڈ کے مطابق تین راؤنڈ اور بناؤ۔ ٹاپ ختم ہوگیا اولٹ کر موزہ بنانے سے پہلے اتنا ہی بڑا ربن بنالو۔

## شکل نمبر ۲۸

---

(Infants boot)

## چھوٹے بچون کا بوٹ

ایک اونس چار پلائی (سپر[illegible]) فنگرنگ اون (سفید یا جس رنگ سے بنانا مقصود ہے) تین لوہے کی سوئیان نمبر ۱۲۔ ۱½ گز ربن کی ضرورت ہوگی۔

### موزے کے اوپر کا حصہ

۴۳ پھندے ایک سوئی پر ڈالو۔ دو رو پلین اور ایک رو پرل بناؤ۔

اوبھری ہوئی رو۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔* ایک نٹ۔ ایک پرل۔ ایک نٹ۔ ایک ہی پھندے مین سے یہ تینون پھندے بنین گے۔ پھر کام اولٹ کر ان تینون پھندون کو

پرل بنالو۔ پھر اولٹ کر تین نٹ۔ اولٹ کر ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ پرل اوٹکر ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ (یہ ابھرا ہوا حصہ بن گیا) بعد کے تین پھندے سادے بناو۔ * اور پوری رو یون ہی بناو۔

دوسری رو پرل بناؤ۔

بعد کی رو۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ پھر دو پرل۔ اور دو پلین یون ہی پوری رو بناؤ۔

## جالیدار نمونہ

پہلی رو۔ ایک سلپ۔ ایک پرل۔ * اون سوئی کے پیچھے کر دو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک سیک۔ (اون کو سوئی پر دو دفعہ بل دے کر سیک بنانا چاہئے دو پرل* پوری رو یون ہی بناؤ۔

دوسری رو۔ دو نٹ* دو پرل۔ دو نٹ۔* پوری رو یون ہی بناؤ۔

تیسری رو۔ ایک سلپ۔ ایک پرل۔* ایک سیک (سوئی کے سامنے اون ڈال کر بنانا چاہئے) دو ایک ساتھ نٹ۔ دو پرل۔* پوری رو یون ہی بناؤ۔

چوتھی رو۔ دو نٹ۔* دو پرل۔ دو نٹ۔* پوری رو یون ہی بناؤ۔ اِنہی چار رو کے مطابق چار چار رو اور بناؤ۔ تو پنڈلی کا حصہ ختم ہو جائیگا۔

## پاؤن

پہلی رو چودہ پھندے پلین۔ دو ایک ساتھ نٹ ایک سیک (اون کو سوئی پر دو دفعہ بل دے کر بناؤ) دو پرل۔ تین نٹ۔ ۱۳ پھندے جو بائین ہاتھ کی سوئی پر

رہجائینگے اونھین چھوڑدو۔ اولٹ کر تین پرل۔ دو نٹ۔ تین پرل۔ یہ آٹھ پھندے پشت پا کے سلئے ہون گے۔ ٭ اولٹ کر تین نٹ۔ دو پرل ایک سلپ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ اولٹکر تین پرل۔ دو نٹ۔ تین پرل۔ اولٹ کر ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک میک۔ دو پرل۔ تین نٹ۔ اولٹ کر تین پرل۔ دو نٹ۔ تین پرل۔ ٭ یون ہی بناؤ جتنی کہ دس چھوٹی روبنجاوین۔ اور آٹھ آٹھ سوراخ دونون طرف ہوجائین۔ ٭ پھر اولٹ کر تین نٹ۔ دو پرل۔ تین نٹ اولٹکر تین پرل دو نٹ۔ تین پرل۔ ٭ یون ہی ایک دفعہ اور بناؤ۔ اولٹکر ایک سلپ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ دو پرل۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ (اب پشت پا کے چھ پھندے رہجائینگے) اولٹ کر دو پرل۔ دو نٹ دو پرل۔ ٭ اولٹ کر دو نٹ۔ دو پرل دو نٹ۔ اولٹ کر۔ دو پرل۔ دو نٹ۔ دو پرل۔ ٭ یون ہی دو دفعہ اور بناؤ۔ پھر اولٹ کر ایک سلپ۔ ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ایک نٹ۔ اولٹ کر چار پرل۔ اولٹکر چار نٹ۔ اولٹ کر چار پرل۔ اولٹ کر ایک سلپ۔ ایک نٹ۔ سلپ کئے ہوے پھندے کو اسپر سے اوتارو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ (پشت پا کو دو پھندے رہجائینگے) اسی سوئی پر پشت پا کے ایک طرف سے ۱۲۔ پھندے اوٹھالو۔ اور بن لو۔

دوسری رو۔ ۲۷ نٹ۔ دوسری سوئی پر بارہ پھندے پشت پا کے اوٹھالو۔ اور

۱۳ اپھندے بن لو۔ کل ۵۲ ہوں گے۔ ۲۶۔ ایک سوئی اور ۲۶ دوسری سوئی پر پہلو

تیسری رو۔ ۲۵ نٹ۔ ایک انکریز۔ دو نٹ۔ ایک انکریز۔ ۲۵ نٹ

چوتھی رو۔ پوری رو نٹ۔

پانچویں رو ۲۵ نٹ۔ ایک انکریز۔ چار نٹ۔ ایک انکریز۔ ۲۵ نٹ

چھٹی آٹھویں۔ اور دسویں رو پلین۔

ساتویں رو۔ ۲۵ نٹ۔ ایک انکریز ۶ نٹ۔ ایک انکریز۔ ۲۵ نٹ

نویں رو۔ ۲۵ نٹ۔ ایک انکریز۔ ۸ نٹ۔ ایک انکریز۔ ۲۵ نٹ

گیارہویں ۔ بارہویں۔ تیرہویں۔ اور چودہویں رو پلین۔

پندرہویں رو۔ ۲۶ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ چار دفعہ بناؤ۔ ۲۶ نٹ۔

سولھویں رو۔ ۲۶ نٹ۔

سترہویں رو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۲۲ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ چار دفعہ بناؤ

۲۲ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔

اٹھارہویں رو۔ پچاس نٹ۔

انیسویں رو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۱۹ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ چار دفعہ

۱۹ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ۔

بیسویں رو۔ ۴۴ نٹ۔

اکیسویں رو۔ دو ایک ساتھ نٹ۔ ۱۴ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ چھ دفعہ بناؤ

۴۱ نٹ۔ دو ایک ساتھ نٹ سوئی پر ۳۶ پھندے رہجائینگے۔ انہین کاسٹ آف کرلو موزہ کو سی لو۔ اور دوسرا پائون بھی یون ہی بناؤ۔ موزہ کی اوپر کے حصہ پر کروشیا سے ایک کناری بنا دو (جو سیون کے پاس سے شروع کی جاے)۔ * تین چین۔ ایک پھندا چھوڑ کر ایک ڈبل۔ * یون ہی پوری بنا لو فقط

## شکل نمبر ۲۹





